# گنجینۂ اسرار

بیاض

امام العصر حضرت مولانا سید محمد انور شاہ صاحب کشمیری نور اللہ مرقدہ

جس میں

حضرت علامہ سید انور شاہ صاحب کشمیری کے خصوصی مجربات، مؤثر عملیات
اور زود اثر اوراد و وظائف کو بہ لباس اردو جمع کیا گیا ہے۔

ترجمانی

محمد مظفر الحسن القاسمی

بیت الحکمت دیوبند (یوپی)

باسمہ سبحانہٗ

فیہ شفآءٌ للناسِ

# گنجینۂ اسرار

بیاض

امام العصر حضرت مولانا سید محمد انور شاہ صاحب کشمیری نور اللہ مرقدہٗ

جس میں

حضرت علامہ سید انور شاہ صاحب کشمیریؒ کے خصوصی مجربات،

مؤثر عملیات اور زود اثر اوراد و وظائف کو بہ لباس اردو جمع کیا گیا ہے۔

ترجمانی

مظفر الحسن القاسمی

نظر ثانی و اضافات جدیدہ

حضرت مولانا سید انظر شاہ صاحب کشمیری

شیخ الحدیث دار العلوم وقف دیوبند یوپی

| | |
|---|---|
| نام کتاب | گنجینۂ اسرار |
| تالیف | امام العصر الشیخ محمد انور شاہ کشمیریؒ |
| صفحات | ۱۷۶ |
| تعداد | ...... |
| طابع | احمد خضر شاہ مسعودی |
| معاون | ڈاکٹر محمد منتظم قاسمی |
| قیمت | ...... |

ناشر

بیت الحکمت دیوبند ضلع سہارنپور یوپی

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

میں اپنی اس طالب علمانہ کوشش کو
حضرت علامہ سید محمد انور شاہ الکشمیریؒ کے
گرامی قدر نام کے ساتھ منسوب کرنے
کی سعادت حاصل کرتا ہوں جن کے
فیضانِ علم کی یہ ترجمانی میری نگارش کی
''بسم اللہ'' ہے

مظفر الحسن القاسمی غفرلہٗ

# نقاب کشائی یا تلخ نوائی

مولانا سید انظر شاہ

کس قدر عجیب وغریب ہوگا یہ جائزہ بلکہ یہ کہئے کہ بصائر وعبر کا ایک بھیانک مرقع کہ ہماری اس وسیع وعریض کائنات میں سلسلہ کس چیز کا سب سے زیادہ طویل ہے۔ انسان نے سمندر کی تہ میں اتر کرنئ عجائبات کی دریافت میں کیا گل کھلائے، صحراء قمر پر قدم رکھ کر کس نئ دنیا، نئے عالم اور اِک نئ کائنات سے آشنا ہوا۔ مریخ اپنے نشیب وفراز میں کیا کچھ لئے بیٹھا ہے اور زہرہ کے مرمریں سینے میں دولتوں کا کون سا خزانہ مستور وپوشیدہ ہے، کھوج، دریافت، کاوش، دوڑ دھوپ، سب ہی کچھ ہو رہا ہے۔ اور سب ہی کچھ ہوتا رہے گا۔ مگر آج تک اس دریافت کی کسی کو نہ سوجھی کہ حقائق کے انکار کا سلسلہ دراز تر ہے یا اقرار کی زنجیر لمبی چوڑی؟ انسان نے کس کس چیز کا انکار کردیا، خدا کا انکار، اس کی بے پناہ قدرتوں کا انکار، اس کے ساتھ علم کا انکار، رزاقیت کا انکار، خالقیت کا انکار، آسمان

کا انکار، نبوت کا انکار، معجزات کا انکار، آسمان سے اتری ہوئی کتابوں کا
انکار، قرآن کا انکار، حدیث کا انکار، معصوم فرشتوں کے وجود کا انکار، ماوراء
عالم و ماوراء حیات اک نئی زندگی ادراک نئے عالم کا انکار، قیامت کا انکار،
جنت کی خوشگواری اور جہنم کی سوزشوں کا انکار، بلکہ انکار کے منحوس بطن سے
لاکھوں نامبارک انکار کی پیدائش۔

پس خوب دیکھ لیا جائے کہ انکار کا سلسلہ ہمالیہ کے لمبے چوڑے
سلسلہ سے زیادہ دراز ہے اور اس کی گہرائیاں سمندر سے زیادہ عمیق ہیں۔ تو
کیا عجب ہے کہ اگر انکار کی اس عام وباء جس کی لپیٹ میں شرق و غرب
شمال و جنوب آئے ہوئے ہیں یہی انسان ان حقائق کا انکار کر بیٹھے جن کی
حقیقت بداہت کی روشنی سے زیادہ تاباں و تاب ناک تھی۔ افسوس تو یہ ہے
کہ بوجہلی کا مرقع یہ انسان لہسن، پیاز، مرچ، ہلدی، گل بنفشہ، گاؤ زبان،
سپستاں اور عناب سب کی تاثیرات کو کھلے دل سے قبول کرتا ہے۔ یہ ضرب
کے الم کو بھی محسوس کرتا ہے اور مفرح القلوب خوشخبری کے اثرات اس کے
چہرہ پر گل گوں بن کر جھلکتے ہیں۔ اس کی باصرہ نے آج تک حسین مناظر
کے حسن سے گہرے تاثرات کا انکار نہ کیا۔ اس کی شامہ پھولوں کی بھینی
بھینی خوشبو کے انکار کی جرأت نہ کرسکی۔ ذائقہ ان چٹخاروں کا انکار نہیں
کرپاتا جس سے اس کے کان و دہن لطف اندوز ہوتے ہیں۔ مگر یہی
انسان اگر تسلیم نہیں کرتا تو ان حقائق کو تسلیم نہیں کرتا جو دنیا کی سب سے
زیادہ پکی اور سچی حقیقتیں تھیں۔ دل خراش جملوں سے متاثر ہونے والا،

خوش کن باتوں سے سرور وراحت حاصل کرنے والا، حدیث وقرآن اور اوراد و وظائف کی تاثیر کا صاف انکار کرتا ہے۔ کیا خوب ہے اس کائنات کی یہ منفعل مزاج ہستی۔ اس کا علم، اس کی آگہی، اس کا فلسفہ، اس کی منطق، اس کی دانش، اس کی بینش اگر انکار کرتی ہے تو ان ہی حقیقتوں کا جو زبان رسالت سے بیان میں آئیں۔ حالاں کہ اس صادق لہجہ سے بڑھ کر کوئی سچی اور صادق زبان اس کائنات کو میسر نہیں آئی۔

طبیب کا نسخہ، ڈاکٹر کا مجوزہ علاج، پیک شدہ دوائیاں سب معتبر ومستند، لیکن طب روحانی کا دفتر گراں مایہ ہر حیثیت سے نا قابل اعتبار، پس اقرار وانکار کی اس کش مکش سے دو چار ہونے کے بعد کیا صراط مستقیم یہی ہے کہ انکار کے غوغا میں ایک اور صداء کا اضافہ کر دیا جائے؟ نہیں نہیں بلکہ وہ منہاج جو سلامت روی کا جچا تلا معیار ہے، یہ ہوگا کہ بات کو حقیقت پسندانہ انداز سے جانچا اور پرکھا جائے۔ بھلا تعویذ اور گنڈے ورد اور وظیفہ ان کی تاریخیت اور تاثیر کا انکار ان پختہ اور پکی روایات کے باوجود کس طرح ممکن ہے۔ جس کی اطلاع دیتے ہوئے بخاریؒ اور مسلمؒ نے سید الکائنات سردار دو جہاں صلی اللہ علیہ وسلم کا معمول یہ بتایا ہے کہ:

| | |
|---|---|
| کان رسولَ اللّٰہ صلی اللہ علیہ وسلم اِذَا اِشْتکیٰ مِنَّا اِنْسانٌ مَسَحَہٗ بِیَمِیْنِہٖ ثُمَّ قَالَ "اَذْھِبُ الْبَاْسَ رَبَّ | کوئی ہم میں سے بیمار ہوتا تو آپ مریض پر اپنا دستِ مبارک پھیرتے اور یہ دعا فرماتے کہ اے اللہ بیماری کو دور فرما دے مریض کو شفاء کامل بخش، واقعی شفاء دینے |

الـنَّــاسِ وَاشْفِ اَنْــتَ الشَّــافِـیْ لَا شِـفَـآءَ اِلَّا شِفَائُکَ شِـفَاءً الا یُغَادِرُ سَقَماً.

والی تو آپ ہی کی ذات ہے آپ ہی شفاء بخش ہیں، آپ کے سوا کسی سے شفاء مل سکتا ہے ایسا شفاء دیجئے کہ بیماری کا نام ونشان باقی نہ رہے۔

روایت کی راوی، کوئی اور نہیں، نبوت کے گھرانے کی ایک فردِ فرید سیدہ عائشہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا ہیں۔ عربی اسلوب کے مطابق جو پیرایہ بیان اس عفیفہ ومحصنہ نے اختیار کیا ہے اس کی صاف دلالت یہی ہے کہ آنحضور صلی اللہ علیہ وسلم کا یہ معمول دائمی تھا۔ یہی وہ ''چھو'' ہے جس کا انکار منہ بھر بھر کر کیا جاتا ہے۔ انہیں عائشہ رضی اللہ عنہا کی ایک روایت، حدیث کے یہی دو جلیل القدر امام ان الفاظ کے ساتھ پیش کرتے ہیں۔

> ''جب کوئی بیمار ہوتا، یا کسی کے پھوڑے پھنسیاں نکلتیں تو آنحضور صلی اللہ علیہ وسلم اپنے انگشت مبارک رکھتے اور یہ فرماتے بسمِ اللہِ تُـرْبَـتُ اَرْضِـنَـا بِـرِیْـقَةِ بَعْضِنَا لِیَشْفِیْ سَقِیْمُنَا بِاذْنِ رَبِّنَا''

دلی مرحوم کے ایک جلیل القدر محدث شیخ عبدالحق المغفور کا اس حدیث پر یہ افادہ بھی سرمۂ نور نظر ہے۔

ایں سرے ست از اسرار در علاج قروح و جروح آنچہ میر سد درنمی باید آں را عقول و

یہ پھوڑے اور پھنسی کا ایک شافی علاج ہے عقل وفہم اسکی حقیقت کی دریافت سے عاجز ہیں اور بات یہ ہے کہ جھاڑ و پھونک

افہام ودُرقیہ ہاوافسوں ہاوآثار میں عجیب تاثیرات ہیں جن کو معلوم نہیں
عجیبہ است کہ ظاہر نمی گردد کیاجاسکتا۔ اشعۃ اللمعات ج ۱ ص ۶۷۶

بلکہ حضرت شاہ صاحبؒ نے اس جھاڑ و پھونک کی حقیقت کی دریافت کو ایک بے معنی اور لایعنی کوشش قرار دیتے ہوئے لکھا ہے کہ

وگرفتاران تنگنائے طبیعت مبتلاء فلسفہ و عقل ان حقائق کی
وتفلسف خواہند کہ طلب حقائق دریافت چاہتے ہیں اور اس کی کوشش
آن کنند و دست و پاء بزنند و میں دست و پا زنی کے باوجود خاک
بداں راہ نیابند (بحوالہ مذکورہ) میسر نہیں آیا۔

فاضلِ دہلویؒ کی اس تنبیہ کا مقصد صاف وصریح یہی ہے کہ ان اسرار پر سچے اعتقاد اور پختہ عقیدہ کے ساتھ عمل کی ضرورت ہے۔ رہی تحقیق حال یا جستجوئے مآل، وہ سکرات عقل کے اس مریض حلقہ کا کام ہے جو دانشور ہونے کا مدعی، لیکن در حقیقت عقل و خرد سے سراسر محروم ہے بلکہ انہیں مبرّاۃ عنداللہ کی روایت کا آخری ٹکڑا یہ ہے کہ۔

''جب کوئی گھر میں سے بیمار ہوتا تو سید الانس و الجن معوذات پڑھ کر پھونک دیتے،،

بات ابھی کہاں ختم ہوئی۔ بخاریؒ نے حضرت عثمان بن ابی العاص رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی روایت پیش کرتے ہوئے یہ بھی سنایا ہے کہ انہیں عثمان نے اپنے ایک ورد کا تذکرہ آنحضور صلی اللہ علیہ وسلم سے کیا۔ پھر آپ نے نہ کوئی درد روکنے والی دوائی تجویز فرمائی نہ کسی مخدّر و مسکّن چیز کے

استعمال کا مشورہ دیا۔ فرمایا تو یہ فرمایا کہ:

''اے عثمان اپنا ہاتھ درد کی جگہ رکھ لو اور تین مرتبہ بسم اللہ پڑھ کر یہ پڑھو' اَعُوْذُ بِعِزَّۃِ اللّٰہِ وَقُدْرَتِہٖ مِنْ شَرِّ مَا اَجِدُ وَاُحَاذِرُ''

ترجمہ۔ پناہ طلب کرتا ہوں میں اللہ کی عزت وقدرت کی ان بیماریوں کے خوف وشر سے جنہیں میں محسوس کرتا ہوں۔

پڑھنے کی دیر تھی کہ حضرت عثمان رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے بیان کے مطابق درد کا نام ونشان نہ رہا۔ اس سے آگے روایتوں میں یہ تک موجود ہے کہ آنحضور صلی اللہ علیہ وسلم کی علالت کے دوران سیدنا حضرت جبرائیلؑ آسمان سے جو نسخۂ شفاء لے کر اترے، لطیفہ کی بات یہ ہے کہ اس میں نہ گل بنفشہ تھا، نہ گاؤزبان، مویز منقی کا ذکر تھا نہ تخم خطمی کا۔ اس نسخۂ شفاء میں کیا تھا؟ امام مسلمؒ کے بیان کے مطابق وہی جھاڑ پھونک جس کا انکار شیوۂ عقل ہے رہا آثار صحابہؓ کا معاملہ تو اس وضاحت سے خواہی نخواہی یہاں بھی دو چار ہونا پڑے گا کہ حضرات اصحاب النبی صلی اللہ علیہ وسلم خوفناک بیماریوں میں تعویذ لکھتے اور گلوں میں ڈالتے تھے۔

دنیا مجھے کیا کہے گی، خرد فروش یا خرد نواز مجھے کچھ فکر نہیں مگر اپنے اس یقین واذعان کو چھپا نہیں سکتا کہ حذاقت وتجربہ پر مبنی معالجے بیکار ہوسکتے ہیں، لیکن انشاء اللہ آیات ربانی سے ماخوذ تعویذ اور حدیثی دعائیں، اوراد واذکار بے اثر ثابت نہیں ہوسکتے۔

حضرت مولانا علامہ سید انور شاہ کشمیری المرحوم جن کی بیاض کی یہ

اردو ترجمانی آپ کے سامنے ہے، ہاروت و ماروت کے واقعہ میں ممدوح کی تحقیق یہی ہے کہ یہ دو فرشتے نبو اسرائیل کے عہد ضلالت میں جب بدقسمتی سے ان کی تمام تر دلچسپیاں سحر و جادو کے ساتھ قائم تھیں۔ آسمانی کتابوں سے ماخوذ علوم علوی کی بالکل ایسی ہی تعلیم دینے کے لئے دنیا میں بھیجے گئے تھے جیسا کہ اسلام میں قرآن و حدیث سے مستنبط تعویذات یا وظائف کا دفتر ہے بہرحال کچھ بھی ہو راقم السطور کے ہیچ و پوچ قلم سے کچھ تیز و تند باتیں جو نکل گئیں وہ دل و دماغ کے اس بار و غبار کو دور و ہلکا کرنے کے لئے تھیں جو ان حقائق کے انکار کرنے والوں کی چیرہ دستیوں کے نتیجہ میں تہ بہ تہ بیٹھ گیا۔ ورنہ حقیقت تو یہ ہے کہ اسلام نہ طب جسمانی کا مخالف ہے نہ دواء و پرہیز کا منکر، لیکن بوقت ضرورت طب روحانی کو بھی استعمال کیا جاسکتا ہے۔ اور اس کا ثبوت بھی احادیث کے گنج گراں مایہ میں موجود ہے۔ جو کچھ لکھا گیا حاصل اس کا صرف اتنا ہی تھا جسے قارئین کرام کے سامنے اس شاعرانہ معذرت کے ساتھ پیش کرتا ہوں

رکھیو غالب مجھے اس تلخ نوائی میں معاف
آج کچھ درد مرے دل میں سوا ہوتا ہے

اکابر دیوبند جنہیں میرے یقین و علم میں منہاجِ نبوت پر جماؤ و استواری کی توفیق سب سے زیادہ میسر آئی وہ لوجہ اللہ ضرورت پڑنے پر جھاڑ و پھونک یا تعویذ و ورد سے بھی کام لیتے۔ المغفور سید حاجی عابد حسین صاحب اور مرحوم میاں سید اصغر حسین صاحب اس فن کی اساسی شخصیتیں گزری ہیں۔ اور آج بھی ان کے خانودہ میں اس فن کی بچی کچھی دولت

موجود ہے۔ ویسے تمام اس سے براہ راست تعلق نہ رکھنے کے باوجود کچھ نہ کچھ دلچسپی ضرور رکھتے تھے۔

حضرت مولانا علامہ سید انور شاہ الکشمیری قدس اللہ سرہ العزیز جو بارہویں صدی کے خاتمہ اور تیرہویں صدی کے نصف کی نادرۂ کار شخصیت ہیں۔ ان کے خصوصی مجربات کی مطبوعہ اور غیر مطبوعہ چیزیں اس نا آشنا نام نشاں ہستی کے پاس ایک بیاض چلی آتی تھی۔ عزیز مولوی مظفر الحسن القاسمی کو خدا جانے کہاں سے اسے منظر عام پر لانے کی سوجھی اور میرا ارادہ ان کے بلیغ اصرار کے سامنے تقریباً معطل ہو کر رہ گیا۔ ان کے خاطر کی عزیز داری میں اب یہ "گنجینۂ اسرار" بلباس اردو نظرِ قارئین ہے۔ میں ان کی اردو ترجمانی کو اپنے ہجوم کار کی بنا پر حرف بہ حرف تو نہیں دیکھ سکتا لیکن ان کے سلیقہ وقرینہ سے واثق امید یہی رکھتا ہوں کہ وہ ۲۱ ہفت خواں کو عبور کرنے میں انشاء اللہ کامیاب رہے ہوں گے۔

گزارش اک یہ بھی ہے کہ اس امانت کو آج تک کاروباری مقاصد کے لئے استعمال نہیں کیا گیا جس ہاتھوں میں یہ مقدس ودیعت پہنچے وہ بھی اس کا خیال رکھیں۔

**ھذا ما عندی واللہ یعلم السر والعلن فانہ علام الغیوب۔**

انظر شاہ کشمیری

خادم التدریس بدار العلوم دیوبند

۱۲؍ربیع الثانی ۱۳۹۲ھ

بوقت شب

# حکایتِ حال

دینی درس گاہیں اور علم دوست حلقے امام العصر حضرت مولانا علامہ سید انور شاہ کشمیری نور اللہ مرقدہ کے نام نامی سے خوب واقف ہیں۔ یہ واقعہ ہے کہ ایک طالب علم جب کسی درس گاہ میں دینی علوم حاصل کرنے کی غرض سے قدم رکھتا ہے تو ماضی قریب کے جن ممتاز اشخاص ورجال کے ذکر سے اس کے کان آشنا ہوتے ہیں ان میں سرفہرست حضرت علامہ مرحوم کا تذکرہ ہے وسعت علم، تحقیق وژرف نگاہی، علوم پر یکساں مہارت، خصوصاً بے پناہ قوتِ حافظہ کی بہت سی داستانیں حضرت شاہ صاحبؒ کے ساتھ وابستہ ہیں جنہیں ہمارے اساتذہ وعلماء نے شرق وغرب میں پھیلا دیا۔ راقم الحروف بہار یعنی اپنے "مسقط راس" ہی میں ممدوح کی شہرت اور مناقب سے واقف ہو چکا تھا۔ تقدیر کی چارہ سازیاں جب ازہر الہند دار العلوم میں لے آئیں اور تحصیل علم کے مختلف جہات ومراتب سے گزر کر دار العلوم کے دورۂ حدیث میں شرکت کی سعادت میسر آئی تو اپنے استاذ حضرت مولانا سید فخر الدین مراد آبادی المغفور کے درس کو حضرت شاہ صاحبؒ کے علوم ومعارف کا ایک بحر ذخار پایا۔

موصوف، استاذ جلیل کے تفردات اور تحقیقات کو اس کثرت سے

پیش کرتے کہ ان کے درس پر حضرت شاہ صاحبؒ کی تدریس کا نہ صرف شبہ بلکہ یقین ہوتا۔ اور پھر یہ علمی کاوشیں اس خوبی اور خوب صورتی سے پیش کی جاتیں کہ بقول غالب ع

ذکر اس پری وش کا اور پھر بیاں اپنا

کا حسین منظر سامنے ہوتا

ابھی میں دارالعلوم میں ابتدائی تعلیم ہی کے حصول میں مشغول تھا کہ الاستاذ مولانا سید انظر شاہ صاحب مدظلہٗ (جو حضرت شاہ صاحب مرحوم کی علمی یادگار اور اس عظیم درس گاہ کے ایک ممتاز استاذ ہیں) کی خدمت میں باریابی میری زندگی کا حاصل بن گئی۔ چھ سال سے سفر و حضر میں رفاقت کی بے بہا دولت کے ساتھ ان کے درس سے استفادہ کی سعادت بھی قسام ازلی نے مجھ تیرہ بخت کو عنایت فرمائی۔ اس قرب و یکجائی نے مجھے قلم سنبھالنے کی جرأت دی۔ اور صفحہ قرطاس سے نزدیک کیا۔ موصوف اپنے علمی مشاغل کے ساتھ تبلیغی اسفار کا سلسلہ بھی، رکھتے ہیں۔ ان اسفار میں مسائل کے جواب، علمی اُلجھنوں کا حل، تفسیری بیان اور طلبِ صادق پر اہل حاجت کو کچھ لکھ کر بھی عنایت فرماتے ہیں۔

حضرت شاہ صاحب مرحوم کی ایک مطبوعہ بیاض ''خزائن الاسرار'' جسے مجلس علمی، ڈابھیل نے شائع کیا، ان کی حرزِ جان ہے۔ جس میں موصوف نے ان تمام ''مجربات شاہی'' کا بھی اضافہ کر رکھا ہے۔ جو غیر مطبوعہ ان کے خانوادہ کی بہترین دولت ہے۔

بلا مبالغہ ان اوراد و وظائف کی تاثیر میں ان لوگوں کی زبانی ہمیشہ سنتا

جواستفادہ کرتے۔ چند ماہ قبل مجھے ایک خیال الہام کی طرح قلب میں محسوس ہوا کہ اگر استاذِ مکرم اجازت دیں تو اردو ترجمانی کے بعد اس گنجینۂ وظائف کو افادیت کے لئے عام کردیا جائے، مجھے اندیشہ تھا کہ غالباً وہ اس کے لئے آمادہ نہ ہوں، لیکن میری گزارش کو انہوں نے بڑی کشادہ دلی سے قبول کیا۔ بلکہ ان کے مناسب مشورے، زریں ہدایات بھی شامل حال رہیں۔

اس میں شک نہیں کہ حضرت علامہ کشمیری مرحوم کے کسی علمی دستاویز کو اردو میں منتقل کرنا پرخار وادی میں قدم زنی کے ہم معنیٰ ہے، جن اربابِ علم و نظر کو ان کے دقیق پیرایۂ بیان، عالمانہ اسلوب اور فاضلانہ ایجاز و اختصار کا تجربہ ہے وہ ایک طالب علم کی سعی وکوشش کو "جرأت بیجا" ہی کا نام دیں گے، تاہم اپنی کوتاہی، علمی قصور، قلم کی شکستگی اور زبان و بیان کے عجز کے اعترافِ کامل کے ساتھ اس اخلاص کی پشت پناہی حاصل کرتے ہوئے جو اس اہم کام کا قوی محرک تھا۔ یہ عجالہ پیش خدمت ہے باتمکین ناظرین کرام سے اعتراض وطعن زنی کی توقع نہیں بلکہ عفو وصفح کی آرزو میرا سرمایۂ زندگی ہے۔

خدائے ذوالمنن سے کیا بعید ہے کہ میری اس حقیر خدمت کو اس کی بے نیاز جناب میں شرفِ قبولیت حاصل ہو۔ اور اس طرح میں بھی اس محدث جلیل کے خوشہ چینوں میں اپنی بساط کے مطابق شریک کرلیا جاؤں۔ جن کے مآثر علمیہ کا خزانہ عامرہ درس گاہوں کی بہترین دولت ہے۔

**وما ذلک علی اللہ بعزیز**

مظفر الحسن غفرلہٗ القاسمی

۱۳۹۲/۴/۱۴ھ

بسم اللہ الرحمن الرحیم

## ۱-حفاظتِ ایمان

اللہ تعالیٰ کی نعمتوں میں سب سے بڑی نعمت ایمان کی دولت ہے۔اس کی حفاظت ہر مسلمان کا محبوب فرض ہونا چاہیئے۔بعض اکابر اولیاء کرام سے منقول ہے کہ جو شخص مغرب کے بعد کی دو سنتوں میں سے پہلی رکعت میں سورۂ فاتحہ کے بعد سورۂ فلق اور دوسری رکعت میں سورۂ فاتحہ کے بعد سورۂ و الناس ہمیشہ پڑھا کرے تو اس کا ایمان بھی محفوظ رہے گا۔اور خاتمہ ایمان پر ہوگا۔

حضرت امام ابو حنیفہ رحمۃ اللہ علیہ نے فرمایا کہ جو شخص ایمان کی دولت میسر آنے پر ہمیشہ خدائے تعالیٰ کا شکریہ ادا کرتا رہے گا،اس کا ایمان بھی محفوظ رہے گا اور خاتمہ ایمان پر ہوگا۔بلکہ خدائے تعالیٰ کے وعدہ کے مطابق کہ "لَئِنۡ شَكَرۡتُمۡ لَاَزِيۡدَنَّكُمۡ" کہ اگر تم ہماری نعمتوں کا شکر ادا کرو گے تو ہم ان نعمتوں میں اضافہ کر دیں گے۔

خدائے تعالیٰ کے اس وعدے کے مطابق ایمان میں قوت اور ایمانی کاموں میں برکت ہوگی۔انشاء اللہ۔

## ٢-اعمال خیر میں مشغولیت

جمعرات کی شب میں نصف رات کے بعد باوضو دو رکعت نماز پڑھے پھر یہ آیت چینی کی پلیٹ پر گلاب و زعفران سے لکھ کر برتن کو پانی سے دھوئے دوبارہ ان آیات کو سات مرتبہ پڑھ کر اس پانی پر دم کرے نیز بعد نماز صبح ایک مرتبہ سورۂ اَلَمْ نَشْرَحْ پڑھ کر اس پانی پر دم کرے اور اسے پی لے اور اعمال صالحہ کی توفیق کی دعا کرے اگر کسی دوسرے کو جو نیک اعمال میں کوتاہ ہو یہی پانی پلائے۔ جو آیات پڑھنا ہیں وہ یہ ہیں:

قُلِ ادْعُوا اللّٰهَ اَوِ ادْعُوا الرَّحْمٰنَ ط اَیًّا مَّا تَدْعُوْا فَلَهُ الْاَسْمَآءُ الْحُسْنٰی ج وَلَا تَجْهَرْ بِصَلَاتِكَ وَلَا تُخَافِتْ بِهَا وَابْتَغِ بَیْنَ ذٰلِكَ سَبِیْلًا ۝ وَقُلِ الْحَمْدُ لِلّٰهِ الَّذِیْ لَمْ یَتَّخِذْ وَلَدًا وَّلَمْ یَكُنْ لَّهٗ شَرِیْكٌ فِی الْمُلْكِ وَلَمْ یَكُنْ لَّهٗ وَلِیٌّ مِّنَ الذُّلِّ وَكَبِّرْهُ تَكْبِیْرًا ۝

## ٣-زیارتِ رسولِ اکرم صلی اللہ علیہ وسلم

باطہارت قبلہ رو ہو کر سر داہنے ہاتھ پر رکھ کر سوئے اور یہ دعا پڑھے:

اَللّٰهُمَّ اِنِّیْ اَسْئَلُكَ بِجَلَالِ وَجْهِكَ الْكَرِیْمِ اَنْ تُرِیَنِیْ وَجْهَ نَبِیِّكَ مُحَمَّدٍ صلی الله علیه وسلم اَوْ اجْمَعْ بَیْنِیْ وَبَیْنَهٗ یَوْمَ الْقِیَامَةِ فِی الدَّرَجَاتِ

الْعُلٰی اٰمِیْنَ . وَلَا تُفَرِّقْ بَیْنِیْ وَبَیْنَہٗ بِرَحْمَتِکَ یَا
اَرْحَمَ الرَّاحِمِیْنَ ○

اس کے بعد ایک ہزار مرتبہ سورۂ اِنَّـا اَعْطَیْنَـا کَ الْکَوْثَرَ فَصَلِّ لِرَبِّکَ وَانْحَرْ اِنَّ شَانِئَکَ ھُوَ الْاَبْتَرْ پڑھ کر سو جائے یہ عمل طالبِ زیارتِ رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کے لئے مجرب ہے۔

۲- شب جمعہ میں ایک ہزار مرتبہ درود شریف اور ایک ہزار مرتبہ سورہ کوثر پڑھ کر سونے سے آنحضور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کی زیارت نصیب ہوتی ہے۔

## ۴- ایمان پر خاتمہ

جو شخص ہر نماز کے بعد اس دعا کو پڑھنے کی عادت کر لے انشاء اللہ اس کا خاتمہ ایمان پر ہوگا۔

"رَبَّنَـا لَاتُـزِغْ قُلُوْبَـنَا بَعْدَ اِذْھَدَیْتَنَا وَھَبْ لَنَا مِنْ
لَّدُنْکَ رَحْمَۃً ۚ اِنَّکَ اَنْتَ الْوَھَّابُ"

## ۵- وساوس شیطانی سے حفاظت

بروز جمعہ طلوع آفتاب کے وقت یہ آیت سات کاغذوں پر لکھ کر روزانہ ایک کاغذ کی گولی بنا کر پانی کے ساتھ نگل لے۔ انشاء اللہ وساوس اور شیطان کے پیدا کردہ تفکرات سے محفوظ رہے گا۔ آیت یہ ہے:

وَاِمَّـا یَنْزَغَنَّکَ مِنَ الشَّیْطَانِ نَزْغٌ فَاسْتَعِذْ بِاللّٰہِ ۚ

اِنَّہٗ سَمِیْعٌ عَلِیْمٌ○اِنَّ الَّذِیْنَ اتَّقَوْا اِذَامَسَّھُمْ طٰٓئِفٌ
مِّنَ الشَّیٰطِیْنِ تَذَکَّرُوا فَاِذَا ھُمْ مُّبْصِرُوْنَ○

۲۔ جس کے دل میں وسوسہ شیطانی پیدا ہوتا ہو وہ اس دعا کو بکثرت پڑھے ''رَبِّ اَعُوْذُبِکَ مِنْ ھَمَزَاتِ الشَّیٰطِیْنِ وَاَعُوْذُبِکَ رِبِّ اَنْ یَحْضُرُوْنَ○''

یہ عمل بکثرت گناہوں کی طرف طبیعت متوجہ رہنے اور برائی کے خیال کو دل میں آنے سے روکنے میں مجرب ہے۔

۱۔ قرآن کریم کی دو سورتیں تمام مقاصد دین و دنیا کے لئے بے حد کار آمد، مجرب، اور آزمودہ ہیں، سورۂ ''والضحیٰ'' اور ''الم نشرح'' پڑھنے کا طریقہ یہ ہے بعد فجر یا بعد نماز عشاء اول و آخر درود شریف تین تین بار، اگر کوئی شخص آنے والا اور ماضی کے مقابل زیادہ تابناک و روشن چاہتا ہے، تو سورۂ والضحیٰ کو ایک بار پڑھے اور آیت وَلَا الْاٰخِرَۃُ خَیْرٌ لَّکَ مِنَ الْاُوْلیٰ کو ۲۱ بار پڑھے۔

۲۔ اگر دنیا اور دین کی ہر خیر کی طلب ہے تو ان ہی دونوں وقتوں میں اول و آخر درود شریف تین تین بار ''سورہ'' والضُّحیٰ ایک بار وَلَسَوْفَ یُعْطِیْکَ رَبُّکَ ۲۱ بار پڑھے۔

۳۔ اگر کوئی غلط راستہ پر چل پڑا یا غیر شرعی زندگی اختیار کر لی اور اسے سیدھی راہ پر لانا ہو تو، تو اسی طریقہ پر پڑھے۔ لیکن وَوَجَدَکَ ضَآلًّا

فَھَدیٰ ‘‘ کو۲۱بار پڑھے مٹھائی یا پانی پر دم کر کر کے استعمال کرایا جائے۔

۴- اگر مال دنیا مطلوب ہے تو اسی ترکیب کے ساتھ وَوَجَکَ عَائِلاً فَاَغْنٰی ۲۱بار پڑھے۔

## خواص سورہ ’’الم نشرح‘‘

۱- بعد نماز عشاء یا بعد نمازِ فجر اولا و آخراً درود شریف تین مرتبہ سورہ الَمْ نَشْرَحْ ایک بار وَوَضَعْنَا عَنْکَ وِزْرَکَ الَّذِیْ اَنْقَضَ ظَھْرَکَ ۲۱بار پڑھنا، ہر غم ہر پریشانی سے قرض وغیرہ کی ادائیگی کے لئے مفید ترین ہے، پڑھتے ہوئے اپنی پریشانی کا تصور کرتے رہیں۔

۲- اگر نیک شہرت مطلوب ہو تو اسی ترتیب کے ساتھ وَرَفَعْنَا لَکَ ذِکْرَکَ ۲۱مرتبہ پڑھنا اور اپنے مقصد کا تصور کرنا۔ بہت فائدہ مند ہے۔

۳- اگر مشکلات میں الجھا ہوا ہو اور ان سے گلو خلاصی مطلوب ہو تو اسی ترتیب سے سورۂ الَمْ نَشْرَحْ پڑھے اور فَاِنَّ مَعَ الْعُسْرِ یُسْراً اِنَّ مع الْعُسْرِ یُسْراً کو۲۱مرتبہ پڑھے اپنی پریشانی کا تصور اور اس کا حل کا یقین ذہن میں ہو، بہت جلد حل چاہتا ہو، تو ۲۱ بار اس کا اضافہ بہت مفید ہوگا فَسَھِّلْ یا الٰھِیْ کُلَّ صَعْبٍ بِحُرْمَۃِ سیدِ الْاَبْرَارِ سَھِّلْ اگر بعجلت حل مشکلات چاہتا ہو تو ۲۱بار اس کا اضافہ کرے اَللّٰھُمَّ اُلْطُفْ اُلْطُفْ بِیْ فِیْ تیسر کُلِّ عسیرٍ فَاِنَّ تیسراً علیکَ کُلِّ عسیر علیک یسیرٌ ط

اگر کسی شخص کی کمر میں درد ہو تو بشکل تعویذ، وَوَضَعْنَا عَنْکَ وِزْرَکَ الَّذِیْ اَنْقَضَ ظَھْرَکَ تین مرتبہ لکھ کر درد کی جگہ باندھے، انشاءاللہ مزیلِ درد ہوگا۔

## خواص سورۃ "انا انزلناہ"

برائے سلامتی دین و دنیا سلامتی عزت و آبرو سلامتی مال و دنیا بعد نمازِ عشاء اول و آخر درود شریف تین بار، سورہ انا انزلنا ○ مکمل اورسلامٌ ھی حتیٰ مطلع الفجرِ ۴۱ بار پڑھے۔

## ۶-عذاب جہنم سے حفاظت

۱- اگر آپ بعد نماز فجر، سات بار اَللّٰھُمَّ اَجِرْنِیْ مِنَ النَّارِ اور بعد نماز مغرب بھی اسی کو برابر پڑھیں تو اس دن اور اس رات میں وفات کی صورت میں عذاب جہنم سے حفاظت ہوگی، انشاءاللہ۔

نیز بعد فجر و بعد مغرب سات سات مرتبہ اللّٰھم اِنِّیْ اَسْئَلُکَ الجنَّۃَ الفِرْدَوْسَ پڑھنے سے حصولِ جنت بھی یقینی ہے انشاءاللہ۔

۳- جو شخص ان آیتوں کو برابر پڑھنے کا اہتمام کرے گا وہ عذاب جہنم سے محفوظ رہے گا انشاءاللہ۔

"حٰمٓ تَنْزِیْلُ الْکِتَابِ مِنَ اللّٰہِ الْعَزِیْزِ الْعَلِیْمِ ○ حٰمٓ تَنْزِیْلٌ مِّنَ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ○ حٰمٓ عٓسٓقٓ حٰمٓ

وَالْكِتَابِ الْمُبِيْنِ ۝ حٰمٓ اِنَّا اَنْزَلْنَاهُ فِیْ لَيْلَةٍ مُّبَارَكَةٍ اِنَّا كُنَّا مُنْذِرِيْنَ ۝ حٰمٓ تَنْزِيْلُ الْكِتَابِ مِنَ اللّٰهِ الْعَزِيْزِ الْحَكِيْمِ ۝''

## ۷- برائے شفاعت

ہر نماز کے بعد اس دعا کو پڑھنے کا معمول آنحضور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کی شفاعت نصیب ہونے کا قوی ذریعہ ہے۔

لَقَدْ جَآءَ كُمْ رَسُوْلٌ مِّنْ اَنْفُسِكُمْ عَزِيْزٌ عَلَيْهِ مَا عَنِتُّمْ حَرِيْصٌ عَلَيْكُمْ بِالْمُؤْمِنِيْنَ رَءُوْفٌ الرَّحِيْم ۝ فَاِنْ تَوَلَّوْا فَقُلْ حَسْبِیَ اللّٰهُ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ ؕ عَلَيْهِ تَوَكَّلْتُ وَهُوَ رَبُّ الْعَرْشِ الْعَظِيْمِ ۝

## ۸- عذاب قبر سے حفاظت

بعد نماز عشاء سورۂ ملک کا مکمل ایک بار پڑھنا انشاء اللہ عذاب قبر سے محفوظ رکھے گا۔

۲- سورۂ یٰسین کی تلاوت بھی عذابِ قبر سے نجات دلاتی ہے۔

## ۹- تجارت میں برکت

جمعرات کے دن یہ آیات ہرن کی جھلی پر لکھ کر کپڑے میں لپیٹ

کر دوکان کے دروازے کی چوکھٹ اور اگر باغ ہے تو باغ کی زمین میں دفن کرنے سے بڑی خیر و برکت ہوتی ہے۔

"اَوْ کَالَّذِیْ مَرَّ عَلٰی قَرْیَۃٍ وَّھِیَ خَاوِیَۃٌ عَلٰی عُرُوْشِھَا قَالَ اَنّٰی یُحْیٖ ھٰذِہِ اللّٰہُ بَعْدَ مَوْتِھَا فَاَمَاتَہُ اللّٰہُ مِاَئَۃَ عَامٍ ثُمَّ بَعَثَہٗ قَالَ کَمْ لَبِثْتَ ط قَالَ لَبِثْتُ یَوْماً اَوْ بَعْضَ یَوْمٍ ط قَالَ بَلْ لَّبِثْتَ مِائَۃَ عَامٍ فَانْظُرْ اِلٰی طَعَامِکَ وَشَرَابِکَ لَمْ یَتَسَنَّہْ وَانْظُرْ اِلٰی حِمَارِکَ وَلِنَجْعَلَکَ اٰیَۃً لِّلنَّاسِ وَانْظُرْ اِلَی الْعِظَامِ کَیْفَ نُنْشِزُھَا ثُمَّ نَکْسُوْھَا لَحْماً ط فَلَمَّا تَبَیَّنَ لَہٗ قَالَ اَعْلَمُ اَنَّ اللّٰہَ عَلٰی کُلِّ شَیْءٍ قَدِیْرٌo"

۲- ان آیتوں کو لکھ کر سامان تجارت میں رکھنا خیر و برکت کا باعث ہے۔

"اِنَّ اللّٰہَ اشْتَرٰی مِنَ الْمُؤْمِنِیْنَ اَنْفُسَھُمْ وَ اَمْوَالَھُمْ بِاَنَّ لَھُمُ الْجَنَّۃَ ط یُقَاتِلُوْنَ فِیْ سَبِیْلِ اللّٰہِ فَیَقْتُلُوْنَ وَیُقْتَلُوْنَ وَعْداً عَلَیْہِ حَقاً فِی التَّوْرَاۃِ وَالْاِنْجِیْلِ وَالْقُرْآنِ ط وَمَنْ اَوْفٰی بِعَھْدِہٖ مِنَ اللّٰہِ فَاسْتَبْشِرُوْا بِبَیْعِکُمُ الَّذِیْ بَایَعْتُمْ بِہٖ ط وَذَالِکَ ھُوَ الْفَوْزُ الْعَظِیْمُo"

۳- کاروبار کی ترقی کے واسطے ان آیتوں کو زیتون کے چار پتوں پر لکھ کر مکان یا دوکان کے چاروں کوشوں میں دفن کر دے تو انشاء اللہ

خریداروں کی کثرت ہوگی۔

الٓمّٓرٰ تِلْکَ اٰیٰتُ الْکِتٰبِ ط وَالَّذِیْٓ اُنْزِلَ اِلَیْکَ مِنْ رَّبِّکَ الْحَقُّ وَلٰکِنَّ اَکْثَرَ النَّاسِ لَا یُؤْمِنُوْنَ اَللّٰہُ الَّذِیْ رَفَعَ السَّمٰوٰتِ بِغَیْرِ عَمَدٍ تَرَوْنَھَا ثُمَّ اسْتَوٰی عَلَی الْعَرْشِ وَسَخَّرَ الشَّمْسَ وَالْقَمَرَ ط کُلٌّ یَّجْرِیْ لِاَجَلٍ مُّسَمًّی ط یُدَبِّرُ الْاَمْرَ یُفَصِّلُ الْاٰیٰتِ لَعَلَّکُمْ بِلِقَآءِ رَبِّکُمْ تُوْقِنُوْنَ٥ ھُوَ الَّذِیْ مَدَّ الْاَرْضَ وَجَعَلَ فِیْھَا رَوَاسِیَ وَاَنْھٰرًا وَمِنْ کُلِّ الثَّمَرٰتِ جَعَلَ فِیْھَا زَوْجَیْنِ اثْنَیْنِ یُغْشِی الَّیْلَ النَّھَارَ ط اِنَّ فِیْ ذٰلِکَ لَاٰیٰتٍ لِّقَوْمٍ یَّتَفَکَّرُوْنَ٥

۴۔ جمعرات کے دن باوضو اس آیت کو لکھ کر مکان یا دوکان کے دروازے پر لٹکانے سے خیر و برکت ہو۔

قُلْ اِنَّ الْفَضْلَ بِیَدِ اللّٰہِ یُؤْتِیْہِ مَنْ یَّشَآءُ وَاللّٰہُ وَاسِعٌ عَلِیْمٌ٥ یَخْتَصُّ بِرَحْمَتِہٖ مَنْ یَّشَآءُ وَاللّٰہُ ذُو الْفَضْلِ الْعَظِیْمِ٥

۵۔ جو شخص جمعہ کے دن بعد عصر آیۃ الکرسی تین سو تیرہ مرتبہ پڑھے تو ایسی خیر و برکت ہو کہ جس کا وہم گمان بھی نہ ہو۔

۶۔ بعد فراغت نمازِ جمعہ اس آیت کو لکھ کر مکان یا دوکان میں رکھنے سے خیر و برکت اور رزق میں اضافہ ہوتا ہے۔

وَلَقَدْ مَكَّنَّا كُمْ فِی الْاَرْضِ وَجَعَلْنَا لَكُمْ فِيْهَا
مَعَايِشَ قَلِيْلاً مَّا تَشْكُرُوْنَ ط

۷- یہ آیت سیب کے ٹکڑے پر لکھ کر خزانہ میں رکھ دے انشاء اللہ
بہت برکت ہوگی۔

ذالکَ فَضْلُ اللّٰهِ يُؤْتِيْهِ مَنْ يَّشَآءُ وَاللّٰهُ ذُوالْفَضْلِ الْعَظِيْمِ ط

# برائے حصول رزق

۱- ہر فرض نماز کے بعد اگر ممکن ہو ورنہ بعد فجر اور بعد عشاء اول و
آخر درود شریف تین مرتبہ پڑھیں پھر ۴۱ بار یہ دعا پڑھیں مجرب ترین ہے۔

اَللّٰهُمَّ اُرْزُقْنِیْ رِزْقاً واسعاً حَلالاً طَيِّباً مبارکا ط
والحمد لله شکراً.

۲- ہر فرض نماز کے بعد خصوصاً بعد فجر و عصر درود شریف اول و آخر
تین مرتبہ پڑھیں، پھر ۴۱ بار یہ دعاء حصول رزق کے لئے زود اثر ہے۔

يَاغَيَاثَ الْمُسْتَغِيْثِيْنَ اَغْثِنِیْ وَيَارَزَّاقُ اُرْزُقْنِیْ رِزْقاً
بِغَيْرِ حِسَابٍ ط

۳- سورہ مزمل کے خواص کا احاطہ کرنا مشکل ہے اگر کوئی بے روزگار درج
ذیل ترکیب کے ساتھ سورۃ مزمل کو مسلسل پڑھے تو غیب سے رزق کے غیر
محدود انتظامات ہوں گے۔ ترتیب یہ ہے۔

بعد سنت فجر اول و آخر درود شریف تین مرتبہ پڑھیں ایک بار

سورہ مزمل رَبُّ الْمَشْرِقِ وَالْمَغْرِبِ لا الٰہ اِلَّا ھُوَ فَاتَّخِذْہُ وَکِیْلاً ط تین مرتبہ پڑھیں اس کے بعد "حَسْبُنَا اللّٰہُ وَنعم الوکیل نعم المولیٰ ونعم النَّصِیْرُ" تین مرتبہ پڑھیں واللّٰہ یُقَدِّرُ الیل وَالنَّھار تین مرتبہ پڑھیں یَبْتَغُوْنَ فَضْلاً مِّنَ اللّٰہِ وَرِضْوَاناً تین مرتبہ پڑھیں استغفر اللّٰہ تین مرتبہ پڑھیں اور بعد میں تین بار وَاسْتَغْفِرُ اللّٰہِ الْعَظِیْمَ لَا اِلٰہ اِلَّا ھُوَ الْحَیُّ الْقَیُّوْمُ وَاَتُبُ اِلَیْہِ پڑھیں۔

پھر ۵ فرض نماز کے بعد ۲ بار سورہ مزمّل پڑھیں ہدایت بالا کے مطابق، اس طرح یہ سورت دن میں ۱۱ مرتبہ ہو جائے گی، وسعتِ رزق کے لئے، اس سے زیادہ مؤثر کوئی وظیفہ نہیں۔

## خواص حزب البحر

عجیب اور مؤثر ترین حزب ہے اور ہر مقصد کے لئے کار آمد ہے اس کی زکاۃ کی ادائیگی کا آسان طریقہ یہ ہے کہ ایک سال بلا ناغہ پڑھنے سے عامل ہو جائے گا اور پھر اس کے خواص ظاہر ہوں گے اسے عصر کے بعد پڑھنا مفید ترین ہے۔ یہ ممکن نہ ہو تو کسی بھی وقت پڑھ لے، اگر کسی دن پڑھنا ممکن نہ ہو تو دوسرے وقت قضاء ضرور کر لے۔

اولاً تین بار سورہ "اخلاص" پڑھ کر مصنف حزب البحر کو ایصال ثواب کیا جائے، پھر اولاً و آخراً تین بار درود شریف پڑھے پھر "الف" سے

تا ''ی'' حروف تہجی پڑھے پھر حزب البحر شروع کرے، اگر دشمن کے مقابلے میں نصرت مطلوب ہے تو اُنصُرنَا فَانَّکَ خیر الناصرین '' کو ۱۱ بار پڑھے ، اگر اعداء کے مقابل فتح چاہتا ہے تو وَافتَح لَنا فَاِنَّکَ خَیرُ الفَاتِحِینَ ۱۱ بار پڑھے۔ فراخی رزق مطلوب ہے تو وَارزُقنَا فَاِنَّکَ خَیرُ الرَّازِقِینَ ۱۱ بار پڑھے اور هَبُ لَنا رِیحَ طَیِّبَةً الخ بھی ۱۱ مرتبہ پڑھے اگر حفاظت جان مال و اہل وعیال مطلوب ہو تو احفَظنَا فَاِنَّکَ خَیرُ الحَافِظِینَ ۱۱ مرتبہ پڑھے اور فَاللّٰہُ خَیرٌ حَافِظاً وَّھُوَ اَرحَمُ الرَّاحِمِینَ ۱۱ بار پڑھے۔ اگر دشمن ہجوم کریں تو نَجّنَا مِنَ القَومِ الظّٰلِمِین ۱۱ بار پڑھے اور اس کے بعد سلامٌ عَلٰی نُوحٍ فِی العَالَمِینَ ۱۱ بار پڑھے پھر بدستور حزب کو مکمل کرے۔

## حاسدین کے حسد و شر سے حفاظت

بعد نماز فجر ومغرب تین بار یہ دعاء پڑھ کر دونوں ہاتھوں پر دم کر کے پورے جسم پر پھیر لئے جائیں، حاسدین کے شر سے مکمل حفاظت ہوگی انشاءاللہ۔

قُل اِنَّ الفَضلَ بِیَدِ اللّٰہِ یؤتِیہِ مَن یشاء واللّٰہُ ذُوالفَضلِ العظیم.

## دشمنوں سے حفاظت

بعد نماز ظہر اولاً وآخراً تین بار درود شریف پڑھ کر سورہ لِاِیلٰفِ

مکمل پڑھے اور آمنھُمْ مِنْ خَوْف پر اپنی انگشت شہادت کی اس یقین کے ساتھ کہ دشمن کے قلب پر ضرب لگارہا ہوں، انگشت شہادت کو زور سے حرکت دے، یہ عمل اکسیر و تیر بہدف ہے۔

## چوروں سے حفاظت

۱- بعد نمازِ عشاء اولاً و آخراً درود شریف تین بار پڑھے پھر قُلْ

ادْعُوا اللہَ اَوِ ادْعُوا الرحمن اَیًّاماً تَدْعُوا فَلَہُ الاَسْمَاءُ الْحُسْنیٰ وَلَا تَجْھَرْ بِصَلٰاتِکَ وَلَا تُخَافِتْ بِھَا وَابْتَغِ بَیْنَ ذٰلِکَ سَبِیْلاً ط وقُلِ الْحَمْدُلِلّٰہِ الَّذِیْ لَمْ یَتَّخِذْہُ ولداً وَلَمْ یَکُنْ لَّہٗ شَرِیْکٌ فِی الْمُلکِ وَلَمْ یَکُنْ لہٗ وَلِیٌّ مِنَ الذُّلِّ وَکَبِّرْہُ تَکْبِیْراً ط

اس کے بعد تین بار ''اللہ اکبر'' پڑھے، دونوں ہتھیلیوں پر دم کر کے مشرق مغرب شمال و جنوب، ہر چہار جانب تالیاں بجائے اور اگر ان ہی آیات کو تعویذ بنا کر اپنے سامان یا دوکان و مکان وغیرہ میں رکھ دے تو نہ چور آئیں گے نہ چوری ہوگی انشاء اللہ دوامی طور پر آزمودہ ہے۔

۲- اگر کوئی خوفناک اطلاع یا دشمنوں کی جانب سے دھمکی پہونچے تو تین بار حَسْبُنَا اللہُ وَنِعْمَ الْوَکِیْلُ وَنِعْمَ الْمَوْلیٰ وَنِعْمَ النَّصِیْرُ پڑھنے سے دشمن کوئی ایذا نہیں پہونچا سکیں گے۔ انشاء اللہ۔

۳- درج ذیل عمل حفاظت جان و مال کے لئے تیر بہدف ہے، مشائخ کا آزمودہ اور عاملین کے یہاں مقبول ترین رہا ہے، اس سے حفاظتِ کلی

حاصل ہوتی ہے یعنی سحر و جادو، قزاق و حملہ آور، چور وڈاکو، غرضیکہ اس کا عامل اگر بصدقِ نیت عمل کرتا ہے تو ہر نقصان سے محفوظ رہے گا، انشاءاللہ۔

اولاً — اَلَمْ تَرَ اِلَى الْمَلَاِ مِنْۢ بَنِيْٓ اِسْرَآئِيْلَ مِنْۢ بَعْدِ مُوْسٰى اِذْ قَالُوْا لِنَبِيٍّ لَّهُمُ ابْعَثْ لَنَا مَلِكًا نُّقَاتِلْ فِيْ سَبِيْلِ اللّٰهِ قَالَ هَلْ عَسَيْتُمْ اِنْ كُتِبَ عَلَيْكُمُ الْقِتَالُ اَلَّا تُقَاتِلُوْا، قَالُوْا وَمَا لَنَآ اَلَّا نُقَاتِلَ فِيْ سَبِيْلِ اللّٰهِ وَقَدْ اُخْرِجْنَا مِنْ دِيَارِنَا وَاَبْنَآئِنَا فَلَمَّا كُتِبَ عَلَيْهِمُ الْقِتَالُ تَوَلَّوْا اِلَّا قَلِيْلًا مِّنْهُمْ وَاللّٰهُ عَلِيْمٌ بِالظّٰلِمِيْنَ ○ ایک بار پڑھ کر اپنی داہنی جانب دم کریں۔

۲— لَقَدْ سَمِعَ اللّٰهُ قَوْلَ الَّذِيْنَ قَالُوْٓا اِنَّ اللّٰهَ فَقِيْرٌ وَّ نَحْنُ اَغْنِيَآءُ سَنَكْتُبُ مَا قَالُوْا، وَقَتْلَهُمُ الْاَنْۢبِيَآءَ بِغَيْرِ حَقٍّ وَّنَقُوْلُ ذُوْقُوْا عَذَابَ الْحَرِيْقِ، ایک بار پڑھ کر اپنے سامنے دم کریں۔

۳— اَلَمْ تَرَ اِلَى الَّذِيْنَ قِيْلَ لَهُمْ كُفُّوْٓا اَيْدِيَكُمْ وَاَقِيْمُوا الصَّلٰوةَ وَاٰتُوا الزَّكٰوةَ فَلَمَّا كُتِبَ عَلَيْهِمُ الْقِتَالُ اِذَا فَرِيْقٌ مِّنْهُمْ يَخْشَوْنَ النَّاسَ كَخَشْيَةِ اللّٰهِ اَوْ اَشَدَّ خَشْيَةً وَقَالُوْا رَبَّنَا لِمَ كَتَبْتَ عَلَيْنَا الْقِتَالَ لَوْلَآ اَخَّرْتَنَآ اِلٰٓى اَجَلٍ قَرِيْبٍ، قُلْ مَتَاعُ الدُّنْيَا قَلِيْلٌ وَالْاٰخِرَةُ خَيْرٌ لِّمَنِ اتَّقٰى وَلَا تُظْلَمُوْنَ فَتِيْلًا ط ایک بار

پڑھ کر اپنی بائیں جانب دم کریں۔

۴۔ وَاتْلُ عَلَيْهِمْ نَبَأَ ابْنَىْ آدَمَ بِالْحَقِّ اِذْ قَرَّبَا قُرْبَاناً فَتُقُبِّلَ مِنْ اَحَدِهِمَا وَلَمْ يُتَقَبَّلْ مِنَ الآخَرِ، قَالَ لَاَقْتُلَنَّكَ قَالَ اِنَّمَا يَتَقَبَّلُ اللهُ مِنَ الْمُتَّقِيْنَ. (پ۶ رکوع۸ آیہ ۲۶)

ایک بار پڑھ کر بجانب آسمان دم کریں۔

۵۔ سورۂ مزمل ان ربک یعلم انک تقوم ادنیٰ من ثلثی الیل سے لے کر اس سورۃ کے آخر تک یعنی وَاسْتَغْفِرِ اللهَ اِنَّ اللهَ غَفُوْرٌ رَّحِيْمٌ تک ایک بار پڑھے اور اپنی پشت کی جانب دم کرے، یہ عمل بعد نماز فجر او ر بعد نماز مغرب پڑھا جائے گا اور اول و آخر تین تین بار درود شریف پڑھے۔

# ۱۰۔ کشائشِ رزق

"مُحَمَّدٌ رَّسُوْلُ اللهِ اَحْمَدُ رَسُوْلُ اللهِ" جو شخص بعد نمازِ جمعہ پاک صاف ہو کر پینتیس مرتبہ یہ لکھ کر اپنے پاس رکھے خدائے تعالیٰ اسے غیب سے رزق عطا فرمائے گا۔ اور وہ شیطان کے شر سے محفوظ رہے گا۔

۲۔ ہر نماز کے بعد سو مرتبہ اسم باری تعالیٰ "یَا لَطِیْفُ" پڑھ کر ایک مرتبہ اَللهُ لَطِيْفٌ بِعِبَادِهٖ يَرْزُقُ مَنْ يَّشَآءُ وَهُوَ الْقَوِىُّ الْعَزِيْزُ

پڑھنے سے رزق میں برکت ہوتی ہے۔

۳۔ بعد نماز فجر و مغرب سو مرتبہ "یَا لَطِیْفُ" پڑھ کر تین مرتبہ یہ دعا پڑھنا رزق کے لئے نہایت مفید ہے۔

اَللّٰھُمَّ وَسِعْ علیَّ رِزْقِیْ اَللّٰھُمَّ عَطِّفْ عَلَیَّ خَلْقَکَ کَمَا صُنْتَ وَجْھِیْ عَنِ السُّجُوْدِ لِغَیْرِکَ فَصُنْہُ عَنْ ذِلِّ السُّوَالِ لِغَیْرِکَ بِرَحْمَتِکَ یَا اَرْحَمْ الرَّاحِمِیْنَ ○

۴۔ جو شخص اس دعا کو پانچوں وقت نماز کے بعد پڑھنے کا معمول بنا لے گا خصوصاً نماز جمعہ کے بعد تو وہ شخص ہر طرح کی پریشانی و مصیبت سے بچا رہے گا۔ اپنے دشمنوں کے شر سے محفوظ رہے گا۔ اور اس دعا کی برکت سے خدا تعالیٰ اسے ایسی جگہ سے رزق عطا فرمائے گا جہاں سے وہم و گمان بھی نہ ہو گا۔ اور اس قدر رزق ملے گا جس کی اسے توقع بھی نہ ہو گی۔ نیز اس دعا کا ہمیشہ پڑھنا قرض کی ادائیگی کے لئے نہایت مفید ہے اگر قرض پہاڑ کے برابر بھی ہو تو وہ بھی اس دعا کی برکت سے ادا ہو جائے گا۔ مجرب ہے۔

وہ دعا یہ ہے:

یَا اَللهُ یَا وَاحِدُ یَا مَوْجُوْدُ یَاجَوَادُ یَا بَاسِطُ یَا کَرِیْمُ یَا وَھَّابُ یَا ذَالطَّوْلِ یَا غَنِیُّ یَامُغْنِیْ یَافَتَّاحُ یَارَزَّاقُ یَا عَلِیْمُ یَاحَکِیْمُ یَا حَیُّ یَا قَیُّوْمُ یَارَحْمٰنُ یَارَحِیْمُ یَا بَدِیْعُ السَّمٰوٰتِ وَالاَرْضِ یَا ذَالْجَلَالِ وَالاِکْرَامِ یَا

حَنَّانُ یَامَنَّانُ اَنفِحْنِیْ مِنکَ بِنفْحَةِ خَیرٍ تُغْنِنِیْ بِهَا
عَمَّنْ سِوَاکَ اِنْ تَسْتَفْتِحُوا فَقَدْ جَآئَکُمُ الْفَتْحُ
اِنَّافَتَحْنَا لَکَ فَتْحاً مُبِیناً نَصْرٌ مِّنَ اللّٰهِ وَفَتْحٌ قَرِیْبٌ
اَللّٰهُمَّ یَا غَنِیُّ یَاحَمِیْدُ یَامُبْدِئُ یَامُعِیْدُ یَاوَدُوْدُ
یَاذَالْعَرْشِ الْمَجِیْدُ یَافَعَّالٌ لِّمَا یُرِیْدُ اَکْفِنِیْ
بِحَلَالِکَ عَنْ حَرَامِکَ وَاَغْنِنِیْ بِفَضْلِکَ عَمَّنْ
سِوَاکَ وَاحْفِظْنِیْ بِمَا حَفِظْتَ بِهِ الذِّکْرَوَانْصُرْنِیْ
بِمَا نَصَرْتَ بِهِ الرُّسُلَ اِنَّکَ عَلیٰ کُلِّ شَیْءٍ قَدِیْرٌ o

۵- ابتدائی مہینہ کے جمعہ سے چالیس جمعہ تک بعد مغرب ان آیتوں کو گیارہ مرتبہ پڑھے۔ اور آیت وَلَقَدْ مَکَّنَّاکُمْ فِی الْاَرْضِ وَجَعَلْنَا لَکُمْ فِیْهَا مَعَایِشَ قَلِیْلاً مَّاتَشْکُرُوْنَ ۔ ہر جمعہ کو کاغذ پر لکھ کر کنوئیں میں ڈالتا جائے۔ انشاء اللہ اس عمل کے نتیجہ میں غنی ہو جائے گا۔

ثُمَّ اَنْزَلَ عَلَیْکُمْ مِنْ بَعْدِ الْغَمِّ اَمَنَةً نُعَاساً یَّغْشیٰ
طَآئِفَةً مِّنْکُمْ وَطَآئِفَةٌ قَدْ اَهَمَّتْهُمْ اَنْفُسُهُمْ یَظُنُّوْنَ
بِاللّٰهِ غَیْرَالْحَقِّ ظَنَّ الْجَاهِلِیَّةِ یَقُوْلُوْنَ هَلْ لَنَا مِنَ
الْاَمْرِ مِنْ شَیْءٍ ط قُلْ اِنَّ الْاَمْرَ کُلَّهُ لِلّٰهِ یُخْفُوْنَ فِیْ
اَنْفُسِهِمْ مَالَا یُبْدُوْنَ لَکَ ط یَقُوْلُوْنَ لَوْکَانَ لَنَا مِنَ
الْاَمْرِ شَیْءٌ مَّا قُتِلْنَا هٰهُنَاقُلْ لَّوْ کُنْتُمْ فِیْ بُیُوْتِکُمْ
لَبَرَزَ الَّذِیْنَ کُتِبَ عَلَیْهِمُ الْقَتْلُ اِلیٰ مَضَاجِعِهِمْ

وَلِيَبْتَلِيَ اللّٰهُ مَافِيْ صُدُوْرِكُمْ وَلِيُمَحِّصَ مَافِيْ قُلُوْبِكُمْ ط وَاللّٰهُ عَلِيْمٌ بِذَاتِ الصُّدُوْرِ o

۶۔ جو شخص ان آیتوں کو بکثرت فرض نمازوں اور نوافل کے بعد پڑھے گا اس کے رزق میں وسعت اور اس کے مال میں برکت ہوگی اور تنگدستی دور ہوگی۔

قُلِ اللّٰهُمَّ مَالِكَ الْمُلْكِ تُؤْتِي الْمُلْكَ مَنْ تَشَآءُ وَتَنْزِعُ الْمُلْكَ مِمَّنْ تَشَآءُ وَتُعِزُّ مَنْ تَشَآءُ وَتُذِلُّ مَنْ تَشَآءُ بِيَدِكَ الْخَيْرُ ط اِنَّكَ عَلٰى كُلِّ شَيْءٍ قَدِيْرٌ o تُوْلِجُ اللَّيْلَ فِي النَّهَارِ وَتُوْلِجُ النَّهَارَ فِي اللَّيْلِ وَتُخْرِجُ الْحَيَّ مِنَ الْمَيِّتِ وَتُخْرِجُ الْمَيِّتَ مِنَ الْحَيِّ وَتَرْزُقُ مَنْ تَشَآءُ بِغَيْرِ حِسَابٍ o

۷۔ سورۂ مزمل کا چالیس روز تک اس ترکیب کے ساتھ وقت مقررہ پر پڑھنا کشائش رزق کے لئے نہایت مفید ہے جگہ بھی متعین ہو تو بہتر ہے۔ پہلے گیارہ مرتبہ درود شریف پڑھے۔ پھر گیارہ سو گیارہ مرتبہ ''یا مغنی'' اس کے بعد گیارہ مرتبہ سورۂ مزمل پڑھ کر کشائش رزق کے لئے دعا کرے پھر گیارہ مرتبہ درود شریف پڑھ کر ختم کردے۔ اگر اس عمل کو اپنا معمول بنا لیا جائے تو غیب سے طرح طرح کی امداد ہوگی انشاءاللہ۔

۸۔ چاندی کی انگوٹھی پر یہ آیت کندہ کرا کے پہننا بہت مفید ہے۔ ایسی جگہ سے رزق ملے کہ وہم وگمان بھی نہ ہو۔

ثُمَّ بَعَثْنَا كُم مِنْ بَعْدِ مَوْتِكُمْ لَعَلَّكُمْ تَشْكُرُوْنَ
وَظَلَّلْنَا عَلَيْكُمُ الْغَمَامَ وَاَنْزَلْنَا عَلَيْكُمُ الْمَنَّ
وَالسَّلْوٰى كُلُوْا مِنْ طَيِّبَاتِ مَارَزَقْنٰكُمْ٥

۹- جب گھر میں داخل ہوتو قُلْ هُو الله احد پوری سورت پڑھ لیا کرے۔انشاءاللہ اس کے رزق میں برکت ہوگی۔

۱۰- سورۂ الم نشرح اور سورۂ کٰفرون کی کثرت خیر و برکت اور کثرت رزق کے لئے نہایت مفید ہے۔

۱۱- رمضان شریف کا چاند دیکھنے یا چاند ہونے کی خبر ملنے پر تین مرتبہ سورہ فتح پڑھ لینے سے پورا سال رزق ملتا رہے گا۔

۱۲- ہر روز گیارہ سو گیارہ مرتبہ ''یَا مُغْنِی'' اور چالیس مرتبہ سورۂ مزمل اگر چالیس مرتبہ نہ پڑھ سکے تو کم از کم گیارہ مرتبہ پڑھنے سے رزق کثیر ملے مجرب ہے۔

۱۳- نماز چاشت کے بعد روزانہ سو مرتبہ ''یـا بَـاسِطُ'' پڑھنے سے رزق میں فراخی ہوگی۔

۱۴- نصف رات کے بعد باوضو دو رکعت نماز کشائش رزق کی نیت سے پڑھے پہلی رکعت میں سورۂ فاتحہ کے بعد پندرہ مرتبہ سورۂ اخلاص اور دوسری رکعت میں بھی سورۂ فاتحہ کے بعد سورۂ اخلاص پندرہ مرتبہ پڑھے۔ پھر قبلہ کی طرف رخ کر کے ایک ہزار مرتبہ بِسْمِ اللهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ اور ایک ہزار مرتبہ ''یَاخَفِیُّ الْالطَافِ اَدْرِكْنِیْ بِلُطْفِ خَفِیّ'' پھر ایک

ہزار مرتبہ یَـا بَدُوْحُ پڑھ کر دو رکعت پھر نماز پڑھے اور اس کا ثواب سید علی الہمدانی قدس سرہٗ کی روح کو پہونچائے یہ کثرت رزق کے لئے مفید ہے۔

۱۵- روز ایک ہزار مرتبہ یَـا حَـیُّ یَاقَیُّوْمُ اور ایک ہزار مرتبہ "یَا وَهَّابُ" کا پڑھنا کشائش رزق کے لئے اکسیر ہے۔

۱۶- یکشنبہ کی پہلی ساعت میں چاندی کی انگوٹھی کے نگینہ پر اس نقش کو کندہ کرا کر پہننا بکثرت رزق کا دروازہ کھولتا ہے۔

| | | |
|---|---|---|
| ۵۳ | ۴۶ | ۵۱ |
| ۴۸ | ۵۰ | ۵۲ |
| ۴۹ | ۵۴ | ۴۷ |

۱۷- ہر نماز کے بعد یہ آیت کثیر رزق کے لئے مفید تر ہے

لَقَدْ جَآئَكُمْ رَسُوْلٌ مِّنْ اَنْفُسِكُمْ عَزِيْزٌ عَلَيْهِ مَاعَنِتُّمْ حَرِيْصٌ عَلَيْكُمْ بِالْمُؤْمِنِيْنَ رَءُوْفٌ الرَّحِيْم ط فَاِنْ تَوَلَّوْا فَقُلْ حَسْبِيَ اللّٰهُ لَا اِلٰهَ اِلَّا هُوَ عَلَيْهِ تَوَكَّلْتُ وَهُوَ رَبُّ الْعَرْشِ الْعَظِيْمُ ط

۱۸- جو آیۃ الکرسی مع بسم اللہ خالدون تک اور پوری سورۂ فلق، مع بسم اللہ اور پوری سورۂ والناس اور قُلْ لَّنْ يُصِيْبَنَا اِلَّا مَا كَتَبَ اللّٰهُ لَنَا هُوَ مَوْلَانَا ج وَعَلَى اللّٰهِ فَلْيَتَوَكَّلِ الْمُؤْمِنُوْنَ ۔ پڑھنے کا معمول بنائے گا اس کے رزق میں اضافہ یقینی ہے۔

۱۹- بعد نماز فجر اول و آخر چودہ چودہ مرتبہ درود شریف اور پھر چودہ سو بار ''یا وھّابُ '' اس عمل کا پڑھنے والا کبھی رزق سے محروم نہیں رہے گا بلکہ اہل اللہ نے لکھا ہے کہ اس کی نسلیں بھی کثرتِ رزق سے شاد کام رہیں گی۔

## ۱۱- دعا کی قبولیت

۱- حسن بصریؒ نے فرمایا جو اس آیت کو پڑھ کر دعا کرے گا انشاء اللہ اس کی دعائیں قبول ہوں گی۔

فَقُلْتُ اسْتَغْفِرُوْا رَبَّكُمْ اِنَّهٗ كَانَ غَفَّاراًo يُّرْسِلِ السَّمَآءَ عَلَيْكُمْ مِّدْرَاراًo وَّيُمْدِدْكُمْ بِاَمْوَالٍ وَّبَنِيْنَ وَيَجْعَلْ لَّكُمْ جَنّٰتٍ وَّ يَجْعَلْ لَّكُمْ اَنْهَاراًo

۲- جمعہ کے دن بعد نماز عصر پوری آیۃ الکرسی ستر ۷۰ مرتبہ پڑھنے کے بعد جس مقصد کے لئے بھی دعا کی جائے گی وہ قبول ہوگی۔

۳- اسم باری تعالیٰ ''کبیر متعال '' کو ان دونوں ناموں کے اعداد کے مطابق یعنی ۷۷۳ مرتبہ پڑھ کر جو بھی دعا کی جائے وہ قبول ہوگی۔

۴- وَاِذَا جَآءَتْهُمْ اٰيَةٌ قَالُوْا لَنْ نُّؤْمِنَ حَتّٰى نُؤْتٰى مِثْلَ مَآ اُوْتِىَ رُسُلُ اللّٰهِ ج اَللّٰهُ اَعْلَمُ حَيْثُ يَجْعَلُ رِسَالَتَهٗ۔

اس آیت میں میں لفظ ''اللہ '' متصلاً دو جگہ آرہا ہے۔ان دونوں اللہ کے درمیان جس چیز کے لئے بھی دعا کی جائے گی انشاءاللہ ضرور قبول ہوگی۔

۵- جمعرات کے روز بعد نماز چاشت پانچ سو مرتبہ ''السمیع '' پڑھ

کر دعا کی جائے تو دعائیں قبول ہوتی ہیں۔

۶۔ سیدہ فاطمہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا بیان فرماتی ہیں کہ مجھ سے آنحضور صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا کہ دعا کرنے سے پہلے اسے پڑھ لیا کرو۔

یَا اَوَّلَ الْاَوَّلِیْنَ وَیَا اٰخِرَ الْاٰخِرِیْنَ وَیَاذَا الْقُوَّةِ الْمَتِیْنِ وَیَا رَاحِمَ الْمَسَاکِیْنِ وَیَااَرْحَمَ الرَّاحِمِیْنَo

۷۔ قبولیت دعا کے لئے اس کا پڑھنا بہت مفید اور نہایت پُر اثر ہے۔

یَاسَابِغَ النِّعَمِ وَیَادَافِعَ النِّقَمِ وَیَافَارِجَ الْغُمَمَ یَا کَاشِفَ الظُّلَمِ وَیَااَعْدِلُ مَنْ حَکَمَ وَیَا حَسِیْبُ مَنْ ظَلَمَ وَیَا وَلِیُّ مَنْ ظُلِمَ وَیَا اَوَّلُ بِلَا بِدَایَةٍ وَیَا آخِرُ بِلَا نِهَایَةٍ وَیَا مَنْ لَهٗ اسْمٌ بِلَا کُنْیَةٍ اِجْعَلْ لِیْ مِنْ اَمْرِیْ فَرَجاً وَّمَخْرَجاًo

۸۔ حدیث میں ہے کہ اگر لَا اِلٰهَ اِلَّا اَنْتَ سُبْحَانَکَ اِنِّیْ کُنْتُ مِنَ الظّٰلِمِیْنَo تین بار پڑھ کر دعا مانگی جائے تو انشاء اللہ قبول ہوگی۔

۹۔ اسے تین مرتبہ پڑھ کر جو دعا مانگی جائے وہ ضرور قبول ہوگی۔

اَللّٰهُمَّ اِنِّیْ اَسْئَلُکَ بِاَنِّیْ اَشْهَدُ اَنَّکَ اَنْتَ اللّٰهُ لَا اِلٰهَ اِلَّا اَنْتَ الْوَاحِدُ الصَّمَدُ الَّذِیْ لَمْ یَلِدْ وَلَمْ یُوْلَدْ وَلَمْ یَکُنْ لَّهٗ کُفُواً اَحَدٌo

۱۰۔ یَا حَیُّ یَا قَیُّوْمُ یَااَرْحَمَ الرَّاحِمِیْنَo ان اسماء حسنٰی کا بار بار تکرار دورانِ دعا قبولیتِ دعا کے لئے سریع التاثیر ہے۔

۱۱- حضرت جابر رضی اللہ تعالیٰ عنہ بیان فرماتے ہیں کہ مجھے آنحضور صلی اللہ علیہ وسلم نے دعا سے پہلے اس دعا کے پڑھنے کا حکم دیا۔

اَللّٰھُمَّ اِنَّکَ خَلَّاقٌ عَلِیْمٌ، اَللّٰھُمَّ اِنَّکَ غَفُوْرٌ حَلِیْمٌ، اَللّٰھُمَّ اِنَّکَ تَوَّابٌ رَحِیْمٌ، اَللّٰھُمَّ اِ.اَ رَبُّ الْعَرْشِ الْعَظِیْمِ اَللّٰھُمَّ اِنَّکَ الْبَرُّ الْجَوَّادُ الْکَرِیْمِ اغْفِرْلِیْ وَارْحَمْنِیْ وَاجْبُرْنِیْ وَوَفِّقْنِیْ وَارْزُقْنِیْ وَاھْدِنِیْ وَنَجِّنِیْ وَعَافِنِیْ واسْتُرْنِیْ وَلَاتُضِلَّنِیْ وَادْخِلْنِیْ الْجَنَّۃَ بِرَحْمَتِکَ یَا اَرْحَمَ الرَّاحِمِیْنَ٥

## ۱۲- حاجت کا پورا ہونا

جو شخص بعد نماز عشاء پاک وصاف ہو کر ایک ہی نشست میں اسم باری تعالیٰ ''یالطیف'' سولہ ہزار چھ سو اکتالیس مرتبہ پڑھے اور ہر ایک سو انتیس پر ایک مرتبہ لَاتُدْرِکُہُ الْاَبْصَارُ وَھُوَ یُدْرِکُ الْاَبْصَارُ وَھُوَ اللَّطِیْفُ الْخَبِیْرُ۔

پڑھ کر جس ضرورت کے لئے دعا کرے گا۔ انشاء اللہ وہ حاجت ضرور پوری ہوگی۔

اس کی آسان ترکیب یہ ہے کہ ایک سو انتیس دانہ کی ایک تسبیح بنالے۔ ایک تسبیح یَـا لَطِیْفُ کی مکمل کر لینے کے بعد ایک مرتبہ لَاتُدْرِکُہُ الْاَبْصَارُ وَھُوَ یُدْرِکُ الْاَبْصَارُ وَھُوَ اللَّطِیْفُ الْخَبِیْرُ پڑھے۔ اس

طرح ایک سوانتیس ہی تسبیح پڑھنے سے یہ تعداد پوری ہو جائے گی۔ کیوں کہ ایک سوانتیس کو ایک سوانتیس سے ضرب دیں تو سولہ ہزار چھ سو اکتالیس کا عدد بنتا ہے۔

۲- امام شافعی رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں کہ خضر علیہ السلام نے بعض عابدوں کو اس نماز کی تعلیم دی اور فرمایا کہ اس نماز کے بعد جو کچھ مانگو گے ملے گا۔ ترکیب یہ ہے کہ۔

دو رکعت نماز پڑھی جائے پہلی رکعت میں سورۂ فاتحہ کے بعد دس مرتبہ قُلْ یَاۤاَیُّھَا الْکَافِرُوْنَ ۔اور دوسری رکعت میں سورۂ فاتحہ کے بعد دس مرتبہ قُلْ ھُوَ اللّٰہُ اَحَدٌ پڑھے۔ نماز سے فارغ ہو کر دس مرتبہ سُبْحَانَ اللّٰہِ وَالْحَمْدُ لِلّٰہِ وَلَا اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ وَاللّٰہُ اَکْبَرُ اور دس مرتبہ رَبَّنَا اٰتِنَا فِی الدُّنْیَا حَسَنَۃً وَّفِی الْاٰخِرَۃِ حَسَنَۃً وَّقِنَا عَذَابَ النَّارِ۔ پڑھ کر جس ضرورت کے لئے بھی دعا کی جائے قبول ہوگی۔

۳- سورۂ یٰسین جس حاجت کے لئے پڑھی جائے وہ ضرور پوری ہوگی۔

۴- سورۂ انعام پڑھ کر جو دعا کرے وہ ضرور پوری ہوگی۔

۵- بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ بارہ ہزار مرتبہ اس طرح پڑھے کہ جب ایک ہزار مکمل ہو جائے تو دو رکعت نماز پڑھے اور اپنی حاجت کے لئے دعا کرے۔ اسی طرح ہر ہزار پر دو رکعت نماز پڑھ کر اپنی ضرورت کے لئے دعا مانگیں۔ انشاء اللہ تمام حاجتیں پوری ہوں گی۔

۶- ابن مسعود رضی اللہ تعالیٰ عنہ کو آنحضور صلی اللہ علیہ وسلم نے اس

نماز کی تعلیم دی اور فرمایا کہ اس نماز کے بعد جو بھی دعا کرو گے اور جس مقصد کے لئے کرو گے انشاءاللہ وہ حاجتیں پوری ہوں گی۔ ترکیب یہ ہے کہ بارہ رکعت نماز پڑھے اور ہر رکعت میں سورۂ فاتحہ کے بعد آیۃ الکرسی اور قُلْ هُوَ اللّٰهُ اَحَدٌ گیارہ گیارہ بار پڑھے۔ نماز پوری کر لینے کے بعد سجدہ میں جا کر یہ دعا پڑھے۔

سُبْحَانَ الَّذِیْ لَیْسَ الْعِزُّ اِلَّا بِہٖ سُبْحَانَ الَّذِیْ تَعَطُّفُ بِالْمَجْدِ وَتَکْرُمُ بِہٖ سُبْحَانَ الَّذِیْ اَحْصیٰ کُلَّ شَیْئٍ بِعِلْمِہٖ سُبْحَانَ الَّذِیْ لَایَنْبَغِیْ التَّسْبِیْحُ اِلَّا لَہٗ سُبْحَانَ ذِیْ الْمَنِّ وَالْفَضْلِ سُبْحَانَ ذِیْ الْعِزِّ وَالْکَرَمِ اَسْأَلُکَ بِمَعَاقِدِ الْعِزِّ مِنْ عَرْشِکَ وَمُنْتَھیٰ الرَّحْمَةِ مِنْ کِتَابِکَ وَاِسْمِکَ الْاَعْظَمَ وَجَدِّکَ الْاَعْلیٰ وَ کَلِمَاتِکَ التَّامَّةِ الَّتِیْ لَایُجَاوِزُ ھُنَّ بِرٌّ وَلَا فَاجِرٌ اَنْ تُصَلِّیْ عَلیٰ مُحَمَّدِنِ النَّبِیِّ صلی اللہ علیہ وسلَّمَ.

اس کے بعد اپنے جس مقصد کے لئے چاہے دعا کرے انشاءاللہ وہ تمام حاجتیں پوری ہو جائیں گی۔

۷- جو شخص دو رکعت نماز اس ترکیب سے پڑھے کہ پہلی رکعت میں سورۂ فاتحہ کے بعد سورۂ الم تنزیل اور دوسری رکعت میں سورۂ فاتحہ کے بعد سورۂ ملک۔ پھر نماز پوری کر کے "یَادَائِمُ یَا حَیُّ یَا فَرْدُ یَاوِتْرُ یَاقَدِیْمُ"

یَااَحَدُ یَاصَمَدُ صَلِّ عَلیٰ سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّعَلیٰ اٰلِ سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ ط" پڑھے۔ پھر اپنی ضرورت خدا تعالیٰ سے بیان کرے۔ انشاء اللہ اس کی تمام ضرورتیں پوری ہوں گی۔

۸- دو رکعت نماز نفل ادا کر کے ایک مرتبہ سُبْحَانَکَ اللّٰھُمَّ وَبِحَمْدِکَ وَتَبَارَکَ اسْمُکَ وَتَعَالیٰ جَدُّکَ وَلَااِلٰہَ غَیْرُکَ اور ایک مرتبہ درود شریف پڑھ کر یہ دعا مانگیں۔

لَا اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ الْعَلِیْمُ الْکَرِیْمُ، سُبْحٰنَکَ اللّٰہِ وَرَبُّ الْعَرْشِ الْعَظِیْمِ اَلْحَمْدُ لِلّٰہِ رَبِّ الْعٰلَمِیْنَ اَسْأَلُکَ مُوْجِبَاتِ رَحْمَتِکَ وَعَزَائِمَ مَغْفِرَتِکَ وَالْعِصْمَۃَ مِنْ کُلِّ ذَنْبٍ وَالْغَنِیْمَۃَ مِنْ کُلِّ بِرٍّ وَالسَّلَامَۃَ مِنْ کُلِّ اِثْمٍ لَا تَدَعْ لِیْ ذَنْباً اِلَّا غَفَرْتَہٗ وَلَا ھَمّاً اِلَّا فَرَّجْتَہٗ وَلَا حَاجَۃً ھِیَ لَکَ رِضاً اِلَّا قَضَیْتَھَا یَا اَرْحَمَ الرَّاحِمِیْنَ ط۔

۹- جمعہ کی شب میں غسل کر کے پاک کپڑا پہن کر دو رکعت نفل نماز ادا کرے پہلی رکعت میں سورۂ فاتحہ کے بعد قُلْ یَااَیُّھَا الْکَافِرُوْنَ سات مرتبہ اور دوسری رکعت میں سورۂ فاتحہ کے بعد قل ھو اللہ احد سات مرتبہ پڑھے۔ رکوع اور سجود میں تسبیحات سات سات مرتبہ پڑھے۔ پھر سلام کے بعد دس مرتبہ سجدہ میں سر رکھ کر یہ دعا پڑھے۔

سُبْحَانَ اللّٰہِ وَالْحَمْدُ لِلّٰہِ وَلَااِلٰہَ اِلاَّ اللّٰہُ وَاللّٰہُ

اَکْبَرُ وَلَا حَوْلَ وَلَا قُوَّةَ اِلَّا بِاللّٰہِ الْعَلِیِ الْعَظِیْمِ
اَسْتَغْفِرُ اللّٰہَ وَاَتُوْبُ اِلَیْہِ۔

اس کے بعد سجدہ سے سر اٹھا کر دس مرتبہ یہ درود شریف پڑھے۔

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی سَیِّدَنَا مُحَمَّدٍ وَعَلٰی اٰلِ سَیِّدِنَا
مُحَمَّدٍ وَّبَارِکْ وَسَلِّمْ وَعَلٰی جَمِیْعِ الْاَنْبِیَآءِ
وَالْمُرْسَلِیْنَ وَعِبَادِکَ الصَّالِحِیْنَ بِرَحْمَتِکَ
یَاَرْحَمَ الرَّاحِمِیْنَ

پھر دس بار یَا غِیَاثَ الْمُسْتَغِیْثِیْنَ اَغِثْنِیْ اِیَّاکَ نَعْبُدُ
وَاِیَّاکَ نَسْتَعِیْنُ.

اس کے بعد دس مرتبہ

اَللّٰھُمَّ رَبَّنَا اٰتِنَا فِی الدُّنْیَا حَسَنَةً وَفِی الْاٰخِرَةِ
حَسَنَةً وَّقِنَا عَذَابَ النَّارِ صَلَّی اللّٰہُ عَلٰی
مُحَمَّدٍ وَاٰلِہٖ اَجْمَعِیْنَ. پڑھ کر اپنے مقصد کے لئے
دعا کرے انشاء اللہ پورا ہوگا۔ مجرب ہے۔

۱۰- بارہ رکعت نماز نفل کی نیت سے پڑھے او رہر دو رکعت پر التحیات پڑھ کر بغیر سلام پھیرے ہوئے کھڑا ہو جائے۔ اخیر میں جب بیٹھے تو التحیات کے بعد سُبْحَانَکَ وَبِحَمْدِکَ وَتَبَارَکَ اسْمُکَ وَتَعَالٰی جَدُّکَ وَلَا اِلٰہَ غَیْرُکَ پڑھ کر درود شریف پڑھے پھر سلام سے پہلے سجدہ میں جا کر سات مرتبہ سورۂ فاتحہ، سات مرتبہ آیۃ الکرسی اور

سات مرتبہ قل ھو اللہ احد، اور دس مرتبہ لَا اِلٰـہ اِلَّا اللّٰہُ وَحْدَہٗ لَاشَرِیْکَ لَہٗ لَہُ الْمُلْکُ وَلَہُ الْحَمْدُ وَھُوَ عَلٰی کُلِّ شَیْئٍ قَدِیْرٌ۔

اَللّٰھُمَّ اِنِّیْ اَسْأَلُکَ بِمَعَاقِدِ الْعِزِّ مِنْ عَرْشِکَ
وَمُنْتَھَی الرَّحْمَۃِ مِنْ کِتَابِکَ وَبِاسْمِکَ الْاَعْظَمِ
وَجَدِّکَ الْاَعْلٰی وَکَلِمَتِکَ التَّامَّۃِ.

پھر سلام پھیر کر اپنی حاجت کے لئے دعا کرے۔ شوکانی رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں کہ جس مقصد کے لئے بھی وہ دعا کرے گا۔ انشاء اللہ ضرور قبول ہوگی۔

۱۱۔ سورۂ یٰسین مع بسم اللہ کے اس ترکیب سے پڑھے کہ جب پہلے مبین پر پہونچے تو داہنے ہاتھ کی چھنگلی بند کر لے۔ پھر شروع سے سورۂ یٰسین پڑھے اور دوسرے مبین پر پہونچے تو اس کے برابر والی انگلی بند کر لے۔ پھر سورۂ یٰسین شروع سے پڑھے اور جب تیسرے مبین پر پہونچے تو درمیان کی انگلی بند کر لے۔ پھر شروع سے پڑھے اور جب چوتھے مبین پر پہونچے تو شہادت کی انگلی بند کر لے۔ پھر شروع سے پڑھے اور جب پانچویں مبین پر پہنچے تو انگوٹھے کو زور سے بند کر لے جیسے کہ گھونسہ بند کرتے ہیں۔ پھر سورۂ یٰسین ابتداء سے پڑھنا شروع کرے اور جب چھٹے مبین پر پہونچے تو بائیں ہاتھ کی چھنگلی بند کر لے۔ پھر شروع سے پڑھے جب ساتویں مبین پر پہونچے تو اس سے برابر والی انگلی بند کر لے۔

جب ساتویں مبین ختم کر لے تو پھر سورۂ یٰسین پڑھنا شروع

تک روزانہ سو سو مرتبہ سورۂ فیل پڑھے اور پڑھتے وقت ظالم کا تصور ذہن میں رکھے دسویں دن کسی نہر کے کنارے یا کسی ایسی جگہ پر جہاں پانی بہہ رہا ہو بیٹھ کر حسب معمول سو مرتبہ سورۂ فیل پڑھنے کے بعد یہ دعا پڑھے۔

اَللّٰھُمَّ اَنْتَ الْحَاضِرُ الْمُحِیْطُ بِمَکْنُوْنَاتِ الضَّمَآئِرِ اَللّٰھُمَّ اَعَزَّ الظَّالِمُ وَقَلَّ النَّاصِرُ وَاَنْتَ الْمُطَّلِعُ الْعَالِمُ اَللّٰھُمَّ اِنَّ فُلَانًا ظَلَمَنِیْ وَاٰذَانِیْ وَلَا یَشْھَدُ بِذَالِکَ غَیْرُکَ اَللّٰھُمَّ اِنَّکَ مَالِکُہٗ فَاھْلِکْہُ اَللّٰھُمَّ سَرْبِلْہُ سِرْبَالَ الْھَوَانِ وَقَمِّصْہُ قَمِیْصَ الرَّدٰی اَللّٰھُمَّ اَقْصِفْہُ فَاَخَذَھُمُ اللّٰہُ بِذُنُوْبِھِمْ وَمَا کَانَ لَھُمْ مِّنَ اللّٰہِ مِنْ وَّاقٍ.

فلاناً کی جگہ اس ظالم کا نام لے اور خط کشیدہ جملہ کو دس مرتبہ پڑھے، انشاءاللہ اس عمل کے نتیجہ میں ظالم کے ظلم سے محفوظ رہے گا۔ بلکہ یہ عمل ظالم کی ہلاکت کا سبب بنے گا مجرب ترین عمل ہے۔

۲۔ جو شخص فجر کی سنتوں میں پہلی رکعت میں سورۂ فاتحہ کے بعد الم نشرح اور دوسری رکعت میں الم تر کیف پڑھے تو وہ پورے دن ظالم کے ظلم سے بچا رہے گا۔

۳۔ جو شخص اس دعا کو طلوع آفتاب کے وقت تین مرتبہ پڑھ لے وہ تمام دن ہر بلا اور ظالم کے شر سے محفوظ رہے گا۔

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ بِسْمِ اللّٰہِ الْخَالِقِ الْاَکْبَرِ

حَرزاً مِمَّا اَخَافُ وَاحْذَرُ لَاقُدْرَةَ لِلْمَخْلُوْقِ مَعَ قدرة الْخَالِقِ كٓهٰيٰعٓصٓ حٰمٓعٓسٓقٓ وَعَنَتِ الْوُجُوْهُ لِلْحَيِّ الْقَيُّوْمِ وَقَدْ خَابَ مَنْ حَمَلَ ظُلْماً وَحَسْبُنَا اللّٰهُ وَنِعْمَ الْوَكِيْلُ.

۴۔ ظالم کے پاس جاتے ہوئے اگر معوذتین پڑھ لیا جائے تو اس کے شر سے محفوظ رہے گا۔

۵۔ اگر کسی ظالم سے ایذاء اور تکلیف پہنچنے کا اندیشہ ہو تو اس دعا کو بکثرت پڑھے انشاء اللہ پھر اس سے کوئی ایذا نہیں پہنچ سکے گی۔

اِنِّیْ تَوَکَّلْتُ عَلَی اللّٰهِ رَبِّیْ وَرَبِّکُمْ مَّامِنْ دَآبَّةٍ اِلَّا هُوَ اٰخِذٌ بِنَاصِیَتِهَا اِنَّ رَبِّیْ عَلٰی صِرَاطٍ مُّسْتَقِیْمٍ ○ فَاِنْ تَوَلَّوْا فَقَدْ اَبْلَغْتُکُمْ مَا اُرْسِلْتُ بِهٖ اِلَیْکُمْ وَیَسْتَخْلِفُ رَبِّیْ قَوْماً غَیْرَکُمْ وَلَا تَضُرُّوْنَهٗ شَیْئاً ط اِنَّ رَبِّیْ عَلٰی کُلِّ شَیْءٍ حَفِیْظٌ.

۶۔ ظالم کے سامنے یہ آیت پڑھنے سے اس کے شر سے محفوظ رہے گا۔

فَسَتَذْکُرُوْنَ مَا اَقُوْلُ لَکُمْ وَاُفَوِّضُ اَمْرِیْ اِلَی اللّٰهِ اِنَّ اللّٰهَ بَصِیْرٌ بِالْعِبَادِ ط.

## ۳۵۔ اولاد کا مطیع ہونا

اگر کسی کی اولاد نافرمان ہو تو ہر نماز کے بعد اس آیت کو پڑھا کرے

اور ذُرِّیَتِــی کی جگہ اپنے لڑکے یا لڑکی کا نام ذہن میں رکھے خدانخواستہ ساری اولاد نا ہی فرمان ہو تو ہر ایک کا نام لے۔

وَاَصۡلِحۡ لِیۡ فِیۡ ذُرِّیَتِیۡ اِنِّیۡ تُبۡتُ اِلَیۡکَ وَاِنِّیۡ مِنَ الۡمُسۡلِمِیۡنَo

۲- اگر نافرمان اولاد پر ایک ہزار مرتبہ الشَّهِیۡدُ پڑھ کر دم کرے تو ہو فرمان بردار ہو جائیگی۔

## ۳۶- برائے مقبولیت

جو شخص اس آیت کو نگینہ پر کندہ کرا کے یا تعویذ بنا کر پہنے وہ لوگوں میں بہت مقبول ہوگا۔

وَلَقَدۡ جَعَلۡنَا فِیۡ السَّمَآءِ بُرُوۡجاً وَّزَیَّنَّاهَا لِلنّٰظِرِیۡنَ وَحَفِظۡنٰهَا مِنۡ کُلِّ شَیۡطَانٍ رَجِیۡمٍ.

۲۲ جو شخص سورۂ محمد کو لکھ کر آبِ زم زم سے دھو کر پیئے گا اس کی عام طور پر عزت ہوگی نہایت مجرب ہے۔

۳- رمضان شریف کے پہلے جمعہ کو ظہر اور عصر کے درمیان جو شخص یہ آیت لکھ کر اپنے پاس رکھے گا وہ لوگوں میں مقبول ہوگا اور اس کی خوب عزت ہوگی۔

وَاِنۡ یُّرِیۡدُوۡا اَنۡ یَّخۡدَعُوۡکَ فَاِنَّ حَسۡبُکَ اللّٰهُ هُوَ الَّذِیۡ اَیَّدَکَ بِنَصۡرِهٖ وَبِالۡمُؤۡمِنِیۡنَ وَاَلَّفَ بَیۡنَ

قُلُوبِهِمْ لَوْ اَنفَقْتَ مَا فِی الْاَرْضِ جَمِیْعاً مَّا اَلَّفْتَ بَیْنَ قُلُوبِهِمْ وَلٰکِنَّ اللهَ اَلَّفَ بَیْنَهُمْ ط اِنَّهٗ عَزِیْزٌ حَکِیْمٌ.

۴۔ اسم باری تعالیٰ کو سوتے وقت بکثرت پڑھا کرے تو لوگوں کے دلوں میں اس کی عزت ہوگی یعنی یا عزیز یا اللہ کو۔

۵۔ بعض اولیاء اللہ نے تحریر فرمایا ہے کہ جو شخص بسم اللہ الرحمن الرحیم چھ سو چھبیں مرتبہ لکھ کر اپنے پاس رکھے گا اللہ تعالیٰ اسے ایک وقار اور عظمت عطا فرمائے گا مجرب ہے۔

۶۔ جو شخص یہ آیت سات مرتبہ پڑھ کر مجلس میں آئے گا تو تمام اہل مجلس اس کی تعظیم کریں گے۔

ثُمَّ اَنْزَلَ عَلَیْکُمْ مِنْ بَعْدِ الْغَمِّ اَمَنَةً نُّعَاساً یَّغْشٰی طَآئِفَةً مِّنْکُمْ وَطَآئِفَةٌ قَدْ اَهَمَّتْهُمْ اَنْفُسُهُمْ یَظُنُّوْنَ بِاللهِ غَیْرَ الْحَقِّ ظَنَّ الْجَاهِلِیَّةِ یَقُوْلُوْنَ هَلْ لَّنَا مِنَ الْاَمْرِ مِنْ شَیْءٍ قُلْ اِنَّ الْاَمْرَ کُلَّهٗ لِلّٰهِ یُخْفُوْنَ فِیْ اَنْفُسِهِمْ مَا لَا یُبْدُوْنَ لَکَ یَقُوْلُوْنَ لَوْ کَانَ لَنَا مِنَ الْاَمْرِ شَیْءٌ مَا قُتِلْنَا هٰهُنَا قُلْ لَّوْ کُنْتُمْ فِیْ بُیُوْتِکُمْ لَبَرَزَ الَّذِیْنَ کُتِبَ عَلَیْهِمُ الْقَتْلُ اِلٰی مَضَاجِعِهِمْ وَلِیَبْتَلِیَ اللهُ مَا فِیْ صُدُوْرِکُمْ وَلِیُمَحِّصَ مَا فِیْ قُلُوْبِکُمْ وَاللهُ عَلِیْمٌ بِذَاتِ الصُّدُوْرِ.

## ۳۷- غلام کی سرکشی

انس رضی اللہ تعالیٰ عنہ فرماتے ہیں کہ آنحضور صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا کہ جو بچہ یا غلام سرکش ہو تو یہ دعا پڑھ کر اس کے کان میں پھونکی جائے اور لکھ کر تعویذ بنا کر پہنایا جائے۔ انشاء اللہ اس کی سرکشی جاتی رہے گی۔

اَفَغَیْرَ دِیْنِ اللّٰہِ یَبْغُوْنَ وَلَہٗ اَسْلَمَ مَنْ فِی السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ طَوْعاً وَّ کَرْھاً وَّاِلَیْہِ یُرْجَعُوْنَ.

۲- بچہ کی بدخوئی کے واسطے اس آیت کو لکھ کر گلے میں ڈالیں۔

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ وَلَبِثُوْا فِیْ کَھْفِھِمْ ثَلٰثَ مِائَۃٍ سِنِیْنَ وَازْدَادُوْا تِسْعاً ○ یَوْمَئِذٍ یَّتَّبِعُوْنَ الدَّاعِیَ لَا عِوَجَ لَہٗ وَخَشَعَتِ الْاَصْوَاتُ لِلرَّحْمٰنِ فَلَا تَسْمَعُ اِلَّا ھَمْساً.

۳- اگر کوئی غلام سرکش ہو تو اس کے پیشانی کے بال پکڑ کر اس آیت کو تین مرتبہ پڑھ کر اس پر دم کرے انشاء اللہ فرمانبردار ہو جائے گا۔

اِنِّیْ تَوَکَّلْتُ عَلَی اللّٰہِ رَبِّیْ وَرَبِّکُمْ مَا مِنْ دَآبَّۃٍ اِلَّا ھُوَ اٰخِذٌ بِنَاصِیَتِھَا اِنَّ رَبِّیْ عَلٰی صِرَاطٍ مُّسْتَقِیْم.

## ۳۸ چوپایہ کی سرکشی

اگر کوئی جانور سرکشی کرتا ہو تو یہ دعا پڑھ کر اس کے کان میں

پھونکے انشاءاللہ وہ تابع ہو جائے گا۔

اَفَغَیْرَ دِیْنِ اللّٰہِ یَبْغُوْنَ وَلَہٗ اَسْلَمَ مَنْ فِی السَّمٰوٰتِ والاَرْضِ طَوْعاً وَّ کَرْھاً وَّ اِلَیْہِ یُرْجَعُوْنَ.

## ۳۹-چوپایہ کا عیب

اگر گھوڑے یا کسی چوپایہ کے اندر کوئی عیب ہو تو اس کے چاروں کھروں پر یہ عمل لکھا جائے۔

بِسْمِ اللّٰہِ الرحمن الرحیم فاصابھا اعصارٌ فِیْہِ نارٌ فاحْتَرَقَتْ عجفون عجفون عجفون شاشیک شاشیک شاشیک،

۲- چوپایوں میں کوئی عیب ہو تو اس منتر کو لکھ کر اس کے گلے میں لٹکایا جائے۔

ولا ظلھہ ھو ھو ھو دھشت ھر ھر ھر ھر ھرو ھو ھوھ ھوھوھو ٥٥٥٥٥ امھا ھبا لولوس دروبرحفرب ولا حول ولا قوۃ الا باللّٰہ العلی العظیم.

## ۴۰-جنات سے حفاظت

ابودجانہ رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ وہ ایک مرتبہ آنحضور صلی اللہ

علیہ وسلم کے پاس حاضر ہوئے اور عرض کیا کہ یا رسول صلی اللہ علیہ وسلم آج رات میں نے ایک آواز چکی کی آواز جیسی سنی اور جو کبھی مکھی کی بھنبھناہٹ کی صورت میں سنائی دیتی اور بجلی جیسی چمک دیکھی۔ میں نے سر اٹھایا تو دیکھا کہ ایک سیاہ سایہ میرے گھر کے صحن کے اوپر کی جانب بڑھ رہا ہے۔ میرے دیکھنے پر اس نے میری جانب انگارہ پھینکا جیسا کہ آگ کی چنگاری ہو۔ تو آپ نے حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ کو حکم فرمایا کہ قلم دوات لاؤ اور یہ دعا لکھو۔

ابو دجانہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ فرماتے ہیں کہ اس دعاء کو لے کر میں نے تعویذ بنا کر اپنے سر کے نیچے رکھ کر سو گیا۔ پوری رات جن کے رونے کی آواز آتی رہی۔ اور یہ کہتے ہوئے سنا کہ اے ابو دجانہ تم نے تو مجھ کو اس تعویذ سے جلا دیا۔ اسے ہٹا لو میں وعدہ کرتا ہوں کہ آئندہ کبھی میں تمہارے گھر بلکہ تمہارے پڑوس میں بھی نہیں آؤں گا۔ اور نہ اس جگہ جہاں یہ تعویذ ہو گا۔

تو جسے رات میں جن نظر آتا ہو وہ اس تعویذ کو اپنے سر کے نیچے رکھ کر سو جائے اور جس گھر میں آتا ہو وہ اس گھر کے دروازے پر اسے لکھ کر چپکا دے انشاء اللہ کبھی جن نہیں آئے گا نہایت مجرب ہے۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرحمن الرحيم هٰذَا كِتَابٌ مِّنْ مُّحَمَّدٍ رَسُوْلِ رَبِّ الْعٰلَمِيْنَ اِلٰى مَنْ يَّطْرُقُ مِنَ الْعُمَّارِ وَالزُّوَّارِ اِلَّا طَارِقًا يَّطْرُقُ بِخَيْرٍ اَمَّا بَعْدُ فَاِنَّ لَنَا وَلَكُمْ فِى الْحَقِّ سَعَةً فَاِنْ كُنْتَ عَاشِقًا مُوْلِعًا اَوْ فَاجِرًا

مُقْتَحِماً فَهٰذا كِتَابُ اللّٰهِ يَنْطِقُ عَلَيْنَا وَعَلَيْكُمْ وَبِالْحَقِّ اِنَّا كُنَّا نَسْتَنْسِخُ مَا كُنْتُمْ تَعْمَلُوْنَ وَرُسُلُنَا يَكْتُبُوْنَ مَاتَمْكُرُوْنَ اُتْرُكُوْا صَاحِبَ كِتَابِيْ هٰذا وَانْطَلِقُوْا اِلٰى عَبَدَةِ الْاَصْنَامِ وَاِلٰى مَنْ يَّزْعَمُ اَنَّ مَعَ اللّٰهِ اِلٰهاً اٰخر لَا اِلٰهَ اِلَّا هُوَ كُلُّ شَيْءٍ هَالِكٌ اِلَّا وَجْهَهٗ لَهُ الْحُكْمُ وَاِلَيْهِ تُرْجَعُوْنَ حٰمٓ لَا يُنْصَرُوْنَ حٰمٓ عٓسٓقٓ نُفَرِّقُ اَعْدَاءُ اللّٰهِ وَبَلَغَتْ حُجَّةُ اللّٰهِ وَلَا حَوْلَ وَلَاحَوْلَ قُوَّةَ اِلَّا بِاللّٰهِ الْعَلِيِّ الْعَظِيْمِ فَسَيَكْفِيْكَهُمُ اللّٰهُ وَهُوَ السَّمِيْعُ الْعَلِيْمُ○

۲- جسے آسیب وغیرہ کا اندیشہ ہو وہ یہ دعاء پڑھ لے انشاء اللہ ہر بلا سے محفوظ رہے گا۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ بِسْمِ اللّٰهِ الْخَالِقِ الْاَكْبَرِ حِرْزاً مِّمَّا اَخَافُ وَاَحْذَرُ لَا قُدْرَةَ لِمَخْلُوْقٍ مَعَ قدرة الْخَالِقِ كٓهٰيٰعٓصٓ حٰمٓعٓسٓقٓ وَعَنَتِ الْوُجُوْهُ لِلْحَيِّ الْقَيُّوْمِ وَقَدْخَابَ مَنْ حَمَلَ ظُلْماً وَحَسْبُنَا اللّٰهُ وَنِعْمَ الْوَكِيْلُ.

۳- سورۂ فاتحہ، آیۃ الکرسی اور سورۂ جن کی شروع کی پانچ آیتیں پڑھ کر پانی پر دم کر کے آسیب زدہ کے منہ پر چھینٹا دیا جائے بفضلہٖ تعالیٰ اچھا ہو جائیگا۔

۴- آسیب زدہ پر یہ دعا پڑھ کر دم کرنے سے انشاء اللہ فوراً فائدہ ہوگا۔

بِسْمِ اللّٰہِ الرحمن الرحیم الم المص طه طس طسم کھیعص یٰسٓ والقرآن الحکیم حم عسق ق ن والقلم وما یسطرون.

۵- آسیب زدہ یا مرگی کے مریض کے داہنے کان میں اذان اور بائیں کان میں اقامت کہنا مفید ہے۔

۶- حضرت شاہ ولی اللہ صاحب رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں کہ اس عمل کے نتیجہ میں وباء دور ہوتی ہے اور جن جل جاتا ہے۔ اس نقش کو روئی میں فلیتہ بنا کر کورے چراغ میں رکھ کر تلوں کے تیل سے روشن کرے۔ اور آسیب زدہ کو اس کے سامنے بٹھائے۔ نقش یہ ہے:

اللھم احرق الشیاطین

| ۱ | ۲ | ۳ | ۱۳ |
|---|---|---|---|
| ۵ | ۱۱ | ۱۰ | ۸ |
| ۹ | ۷ | ۶ | ۱۲ |
| ۴ | ۴ | ۱۵ | ۱ |

۷- جو شخص ان آیتوں کو لکھ کر تعویذ بنا کر پہنے گا وہ شیاطین اور جن سے محفوظ رہے گا۔

لَا یَؤُدُہٗ حِفْظُھُمَا وَھُوَ الْعَلِیُّ الْعَظِیْمِ فَاللّٰہُ خَیْرٌ حَافِظاً وَھُوَ اَرْحَمُ الرّٰحِمِیْنَ وَحِفْظاً مِنْ کُلِّ شَیْطَانٍ مَّارِدٍ ۝

وَحَفِظْنَا هَا مِنْ كُلِّ شَيْطَانِ الرَّجِيْمِ وَحِفْظاً ذَالِكَ تَقْدِيْرُ الْعَزِيْزِ الْعَلِيْمِ اِنْ كُلُّ نَفْسٍ لَّمَّا عَلَيْهَا حَافِظٌ اِنَّ بَطْشَ رَبِّكَ لَشَدِيْدٌ اِنَّهٗ هُوَ يُبْدِئُ وَيُعِيْدُ وَهُوَ الْغَفُوْرُ الْوَدُوْدُ ذُوالْعَرْشِ الْمَجِيْدُ فَعَّالٌ لِّمَا يُرِيْدُ هَلْ اَتَاكَ حَدِيْثُ الْجُنُوْدِ فِرْعَوْنَ وَثَمُوْدَ بَلِ الَّذِيْنَ كَفَرُوْا فِيْ تَكْذِيْبٍ وَاللّٰهُ مِنْ وَرَآءِ هِمْ مُحِيْطٌ ٥ بَلْ هُوَ قُرْآنٌ مَّجِيْدٌ فِيْ لَوْحٍ مَحْفُوْظ ٥

## ۴۱-خوف وڈر

بعض عاملین نے لکھا ہے کہ یہ آیتیں خوف وڈر اور آلام ومصائب کے واسطے نہایت مجرب ہیں۔

ثُمَّ اَنْزَلَ عَلَيْكُمْ مِنْ بَعْدِ الْغَمِّ اَمَنَةً نُعَاساً يَغْشٰى طَآئِفَةً مِّنْكُمْ وَطَآئِفَةٌ قَدْ اَهَمَّتْهُمْ اَنْفُسَهُمْ يَظُنُّوْنَ بِاللّٰهِ غَيْرَ الْحَقِّ ظَنَّ الْجَاهِلِيَّةِ يَقُوْلُوْنَ هَلْ لَّنَا مِنَ الْاَمْرِ مِنْ شَيْءٍ قُلْ اِنَّ الْاَمْرَ كُلَّهٗ لِلّٰهِ يُخْفُوْنَ فِيْ اَنْفُسِهِمْ مَالَا يُبْدُوْنَ لَكَ يَقُوْلُوْنَ لَوْكَانَ مِنَ الْاَمْرِ شَيْءٌ مَّاقُتِلْنَا هٰهُنَا قُلْ لَّوْ كُنْتُمْ فِيْ بُيُوْتِكُمْ لَبَرَزَ الَّذِيْنَ كُتِبَ عَلَيْهِمُ الْقَتْلُ اِلٰى مَضَاجِعِهِمْ وَلِيَبْتَلِيَ اللّٰهُ مَافِيْ صُدُوْرِكُمْ وَلِيُمَحِّصَ مَافِيْ قُلُوْبِكُمْ وَاللّٰه

عَلِيْمٌ بِذَاتِ الصُّدُوْرِ مُحَمَّدٌ رَسُوْلُ اللّٰهِ وَالَّذِيْنَ مَعَهٗ اَشِدَآءُ عَلَى الْكُفَّارِ رُحَمَآءُ بَيْنَهُمْ تَرٰهُمْ رُكَّعاً سُجَّداً يَبْتَغُوْنَ فَضْلاً مِنَ اللّٰهِ وَرِضْوَاناً سِيْمَاهُمْ فِيْ وُجُوْهِهِمْ مِنْ اَثَرِ السُّجُوْدِ ذٰلِكَ مَثَلُهُمْ فِيْ التَّوْرَاةِ وَمَثَلُهُمْ فِيْ الْاِنْجِيْلِ كَزَرْعٍ اَخْرَجَ شَطْئَهٗ فَاٰزَرَهٗ فَاسْتَغْلَظَ فَاسْتَوٰى عَلٰى سُوْقِهٖ يُعْجِبُ الزُّرَّاعَ لِيَغِيْظَ بِهِمُ الْكُفَّارَ وَعَدَ اللّٰهُ الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا وَعَمِلُوْا الصّٰلِحٰتِ مِنْهُمْ مَغْفِرَةً وَّ اَجْراً عَظِيْماً.

۲- اس دعا کا بکثرت پڑھنا خوف وڈر کے واسطے مفید ہے۔

فَاللّٰهُ خَيْرٌ حَافِظاً وَّهُوَ اَرْحَمُ الرَّاحِمِيْنَ.

۳- اگر خوف زدہ کے اوپر یہ آیتیں پڑھ کر دم کی جائیں تو اس کا خوف جاتا رہے گا۔

وَاِذَا قَرَأْتَ الْقُرْآنَ جَعَلْنَا بَيْنَكَ وَبَيْنَ الَّذِيْنَ لَا يُؤْمِنُوْنَ بِالْاٰخِرَةِ حِجَاباً مَسْتُوراً وَجَعَلْنَا عَلٰى قُلُوْبِهِمْ اَكِنَّةً اَنْ يَفْقَهُوْهُ وَفِيْ اٰذَانِهِمْ وَقْراً ط وَاِذَا ذَكَرْتَ رَبَّكَ فِى الْقُرْاٰنِ وَحْدَهٗ وَلَّوْا عَلٰى اَدْبَارِهِمْ نفوراً.

## ۴۲- دشمن سے حفاظت

اگر اس دعا کو پڑھ کر اپنے ہاتھ پر دم کر کے پورے بدن پر پھیر لے

تو دشمن سے محفوظ رہے گا۔ دشمن کے ہجوم سے بھی گزر جائے تو وہ اسے نہیں دیکھ سکیں گے۔

لَاتُدْرِکُهُ الْاَبْصَارُ وَهُوَ یُدْرِکُ الْاَبْصَارَ وَهُوَ اللَّطِیْفُ الْخَبِیْرُ.

۲- امام غزالی رحمۃ اللہ علیہ نے لکھا ہے کہ یہ آیت دشمنوں سے حفاظت کے لئے اکسیر ہے۔

حٰمٓ عٓسٓقٓ کَذٰلِکَ یُوْحِیْ اِلَیْکَ وَاِلَی الَّذِیْنَ مِنْ قَبْلِکَ اللّٰهُ الْعَزِیْزُ الْحَکِیْم.

۳- شب جمعہ میں بعد نماز عشاء یہ آیت ایک کاغذ پر لکھ کر تعویذ بنا کر باندھ لے تو دشمن کے ایذاء سے محفوظ رہے گا۔ یہ عمل بہت مفید ہے۔

واذْکُرُوْا نِعْمَةَ اللّٰهِ عَلَیْکُمْ وَمِیْثَاقَهُ الَّذِیْ واثَقَکُمْ بِهٖ اِذْ قُلْتُمْ سَمِعْنَا وَاَطَعْنَا وَاتَّقُوْا اللّٰهَ اِنَّ اللّٰهَ عَلِیْمٌ بِذَاتِ الصُّدُوْرِ یٰاَیُّهَا الَّذِیْنَ اٰمَنُوْا کُوْنُوْا قَوَّامِیْنَ لِلّٰهِ شُهَدَآءَ بِالْقِسْطِ وَلَایَجْرِمَنَّکُمْ شَنَاٰنُ قَوْمٍ عَلٰۤی اَلَّا تَعْدِلُوْا اِعْدِلُوْا هُوَ اَقْرَبُ لِلتَّقْوٰی وَاتَّقُوْا اللّٰهَ اِنَّ اللّٰهَ خَبِیْرٌ بِمَا تَعْمَلُوْنَ.

۴- یہ آیت ستائیسویں رمضان شریف کو ایک باریک کاغذ پر لکھ کر انگوٹھی کے نگینہ کے نیچے رکھنے سے ہمیشہ خوش رہے گا اور دشمنوں پر غالب رہے گا۔

وَمَا جَعَلَهُ اللّٰهُ اِلَّا بُشْرٰی وَلِتَطْمَئِنَّ بِهٖ قُلُوْبُکُمْ وَمَا

النَّصْرُ اِلَّا مِنْ عِنْدِ اللهِ اِنَّ اللهَ عَزِيْزٌ حَكِيْمٌ.

۵- یہ آیت لکھ کر اپنے پاس رکھے اور اسے برابر پڑھتا رہے تو جس ظالم و جابر کے پاس جائے اس کے ظلم سے محفوظ رہے گا۔

لَايُحِبُّ اللهُ الْجَهْرَ بِالسُّوْٓءِ مِنَ الْقَوْلِ اِلَّا مَنْ ظُلِمَ وَكَانَ اللهُ سَمِيْعاً عَلِيْماً سے وَكَانَ اللهُ عَلِيْماً حَكِيْماً تک (پ ٦، ع ١)

٦- ان آیتوں کو شب جمعہ میں بعد نماز عشاء لکھ کر باندھ لے تو دشمنوں سے محفوظ رہے گا۔

اَلَّذِيْنَ يُنْفِقُوْنَ فِى السَّرَّآءِ وَالضَّرَّآءِ وَالْكَاظِمِيْنَ الْغَيْظَ وَالْعَافِيْنَ عَنِ النَّاسِ وَاللهُ يُحِبُّ الْمُحْسِنِيْنَ وَالَّذِيْنَ اِذَا فَعَلُوْا فَاحِشَةً اَوْ ظَلَمُوْا اَنْفُسَهُمْ ذَكَرُوا اللهَ فَاسْتَغْفَرُوْا لِذُنُوْبِهِمْ وَمَنْ يَّغْفِرُ الذُّنُوْبَ اِلَّا اللهُ وَلَمْ يُصِرُّوْا عَلٰى مَا فَعَلُوْا وَهُمْ يَعْلَمُوْنَ اُولٰٓئِكَ جَزَآءُهُمْ مَّغْفِرَةٌ مِّنْ رَّبِّهِمْ وَجَنّٰتٌ تَجْرِىْ مِنْ تَحْتِهَا الْاَنْهَارُ خَالِدِيْنَ فِيْهَا وَنِعْمَ اَجْرُ الْعٰمِلِيْنَ.

۷- اگر روزانہ صبح سویرے سورۂ طٰہٰ پڑھ لیا کرے تو دشمن پر غلبہ حاصل ہوگا۔ نہایت مجرب ہے۔

۸- سورہ نازعات دشمن کے مقابل میں پڑھنے سے اس کے ضرر سے محفوظ رہے گا۔

۹- کسی تنہا جگہ میں بیٹھ کر سورہ کوثر تین سو مرتبہ دشمن پر غلبہ حاصل کرنے کی نیت سے پڑھے تو خدا تعالیٰ اس کی مدد کرے گا۔ اور دشمنوں پر غلبہ رہے گا۔ بہت کار آمد عمل ہے۔

۱۰- یہ آیتیں دشمن پر فتح یابی کے لئے سنیچر کے دن کسی ہتھیار پر کندہ کرائے جس کے مقابلہ میں یہ ہتھیار لے کر جائے گا انشاءاللہ فتح حاصل ہوگی۔

لَنْ یَّضُرُّوْاکُمْ اِلَّآ اَذًی ط وَاِنْ یُّقَاتِلُوْاکُمْ یُوَلُّوْکُمُ الْاَدْبَارَ ثُمَّ لَا یُنْصَرُوْنَ ضُرِبَتْ عَلَیْھِمُ الذِّلَّةُ اَیْنَ مَاثُقِفُوْا اِلَّا بِحَبْلٍ مِنَ اللّٰهِ وَحَبْلٍ مِّنَ النَّاسِ وَبَآءُ وْا بِغَضَبٍ مِّنَ اللّٰهِ وَضُرِبَتْ عَلَیْمُ الْمَسْکَنَةُ ذٰلِکَ بِاَنَّھُمْ کَانُوْا یَکْفُرُوْنَ بِاٰیٰاتِ اللّٰهِ وَیَقْتُلُوْنَ الْاَنْبِیَآءَ بِغَیْرِ حَقٍّ ط ذٰلِکَ بِمَاعَصَوْاوَّکَانُوْا یَعْتَدُوْنَ.

## ۴۳- نظر بد

دو تین ہلدی کی گرہ پر تین تین مرتبہ یہ کلمہ پڑھ کر پھونکے اور پھر آگ میں ڈال کر اس کی دھونی اس شخص کو دے جسے نظر بد ہوگئی ہو انشاءاللہ اچھا ہو جائے گا۔

اَلْاِسْلَامُ حَقٌّ وَالْکُفْرُ بَاطِلٌ

۲۔ شب جمعہ میں نماز عشاء کے بعد یہ آیت لکھ کر تعویذ بنا کر باندھنے سے نظر بد سے محفوظ رہے گا۔

وَاذْكُرُوا نِعْمَةَ اللّٰهِ عَلَيْكُمْ وَمِيثَاقَهُ الَّذِي وَاثَقَكُمْ بِهِ إِذْ قُلْتُمْ سَمِعْنَا وَأَطَعْنَا وَاتَّقُوا اللّٰهَ إِنَّ اللّٰهَ عَلِيمٌ بِذَاتِ الصُّدُورِ يَا أَيُّهَا الَّذِينَ آمَنُوا كُونُوا قَوَّامِينَ لِلّٰهِ شُهَدَاءَ بِالْقِسْطِ وَلَا يَجْرِمَنَّكُمْ شَنَآنُ قَوْمٍ عَلَىٰ أَلَّا تَعْدِلُوا ط اِعْدِلُوا هُوَ أَقْرَبُ لِلتَّقْوَىٰ ط وَاتَّقُوا اللّٰهَ إِنَّ اللّٰهَ خَبِيرٌ بِمَا تَعْمَلُونَ ○

۳۔ جو شخص اس آیت کو زعفران سے لکھ کر بارش کے پانی سے دھو کر اس پانی سے غسل کرے اس سے انشاء اللہ نظر بد دور ہوگی آیت یہ ہے:

يَا بَنِي آدَمَ خُذُوا زِينَتَكُمْ عِنْدَ كُلِّ مَسْجِدٍ وَكُلُوا وَاشْرَبُوا وَلَا تُسْرِفُوا ج إِنَّهُ لَا يُحِبُّ الْمُسْرِفِينَ قُلْ مَنْ حَرَّمَ زِينَةَ اللّٰهِ الَّتِي أَخْرَجَ لِعِبَادِهِ وَالطَّيِّبَاتِ مِنَ الرِّزْقِ قُلْ هِيَ لِلَّذِينَ آمَنُوا فِي الْحَيَاةِ الدُّنْيَا خَالِصَةً يَوْمَ الْقِيَامَةِ كَذَٰلِكَ نُفَصِّلُ الْآيَاتِ لِقَوْمٍ يَعْلَمُونَ قُلْ إِنَّمَا حَرَّمَ رَبِّيَ الْفَوَاحِشَ مَا ظَهَرَ مِنْهَا وَمَا بَطَنَ وَالْإِثْمَ وَالْبَغْيَ بِغَيْرِ الْحَقِّ وَأَنْ تُشْرِكُوا بِاللّٰهِ مَا لَمْ يُنَزِّلْ بِهِ سُلْطَانًا وَأَنْ تَقُولُوا عَلَى اللّٰهِ مَا لَا تَعْلَمُونَ.

۴۔ یہ آیت لکھ کر دھو کر پینا اور تعویذ بنا کر پہننا نظر بند کیلئے نہایت مفید ہے۔

وَاِنْ يَّكَادُ الَّذِيْنَ كَفَرُوْا لَيُزْلِقُوْنَكَ بِاَبْصَارِهِمْ لَمَّا سَمِعُوْا الذِّكْرَ وَيَقُوْلُوْنَ اِنَّهٗ لَمَجْنُوْنٌ وَمَا هُوَ اِلَّا ذِكْرٌ لِّلْعٰلَمِيْنَ.

۵- اس دعاء کو پانی پر دم کر کے پینا اور تعویذ بنا کر پہننا دفع نظر بد کے لئے نہایت مجرب ہے۔

اَللّٰهُمَّ ذَالسُّلْطَانِ الْعَظِيْمِ ذَالْمَنِّ الرَّحِيْمِ ذَالْوَجْهِ الْكَرِيْمِ وَلِيَّ الْكَلِمَاتِ وَالدَّعْوَاتِ الْمُسْتَجَابَاتِ عَافِ فَلَانِ من اَنْفُسِ الْجِنِّ وَاَعْيُنِ الْاِنْسِ.

فلاں کی جگہ اس شخص کا نام لکھے جسے نظر بد ہوگئی ہو۔

## ۴۴-موذی جانور سے حفاظت

جو شخص صبح و شام اس آیت کو تین تین مرتبہ پڑھ لے گا تو وہ حشرات الارض سے محفوظ رہے گا۔

وَمَالَنَا اَلَّا نَتَوَكَّلَ عَلَى اللّٰهِ وَقَدْهَدَانَا سُبُلَنَا ط وَلَنَصْبِرَنَّ عَلٰى مَا اٰذَيْتُمُوْنَا وَعَلَى اللّٰهِ فَلْيَتَوَكَّلِ الْمُتَوَكِّلُوْنَ.

۲- جو شخص طلوع آفتاب سے پہلے اور غروب آفتاب کے بعد اس دعا کو تین مرتبہ پڑھ کر اپنے پورے بدن پر پھونک لے تو وہ تمام حشرات الارض اور چور سے محفوظ رہے گا۔

عَقَدْتُ لِسَانَ الْحَيَّةِ وَالْعَقْرَبِ وَيَدَ السَّارِقِ بِقَوْلِ

اَشۡهَدُ اَنۡ لَّآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ وَاَشۡهَدُ اَنَّ مُحَمَّداً رَّسُوۡلُ اللّٰهِ.

۳- اگر کسی موذی جانور سے اندیشہ ہو تو یہ آیت پڑھ کر اس کی طرف پھونک دے انشاءاللہ اسے کسی طرح کی کوئی تکلیف نہیں پہونچے گی۔

اَللّٰهُ رَبُّنَا وَرَبُّكُمۡ لَنَا اَعۡمَالُنَا وَلَكُمۡ اَعۡمَالُكُمۡ لَاحُجَّةَ بَيۡنَنَا وَبَيۡنَكُمۡ اللّٰهُ يَجۡمَعُ بَيۡنَنَا.

۴- اس نقش کو چار کاغذ پر لکھ کر مکان کے چاروں کونوں میں لٹکا دیا جائے تو سانپ وغیرہ مکان میں داخل نہیں ہو سکے گا اور جو سانپ مکان میں پہلے سے موجود ہو نکل جائے گا نقش یہ ہے۔

ااءااا۸ا۷اح۵۵۷اا۵اا اوو۷وواہ روااماااحااح ط ۸۵۵

۵- جو شخص صبح وشام اس دعا کو پڑھنے کا معمول بنالے گا وہ سانپ اور بچھو کے ضرر سے محفوظ رہے گا۔

سَلَامٌ عَلٰى نُوۡحٍ فِى الۡعَالَمِيۡنَ اِنَّا كَذٰلِكَ نَجۡزِىۡ الۡمُحۡسِنِيۡنَ اِنَّهٗ مِنۡ عِبَادِنَا الۡمُؤۡمِنِيۡنَ.

۶- اس آیت کو زعفران وگلاب سے لکھ کر باندھ لے تو موذی جانور سے محفوظ رہے گا۔

اِنَّ رَبَّكُمُ اللّٰهُ الَّذِىۡ خَلَقَ السَّمٰوٰتِ وَالۡاَرۡضَ فِىۡ سِتَّةِ اَيَّامٍ ثُمَّ اسۡتَوٰى عَلَى الۡعَرۡشِ يُغۡشِى الَّيۡلَ النَّهَارَ يَطۡلُبُهٗ حَثِيۡثاً وَّالشَّمۡسَ وَالۡقَمَرَ وَالنُّجُوۡمَ مُسَخَّرَاتٍ بِاَمۡرِهٖ اَلَا لَهُ الۡخَلۡقُ وَالۡاَمۡرُ تَبَارَكَ اللّٰهُ

رَبُّ الْعٰلَمِیْنَ اُدْعُوْا رَبَّکُمْ تَضَرُّعاً وَّخُفْیَۃً ط اِنَّہٗ لَایُحِبُّ الْمُعْتَدِیْنَ وَلَا تُفْسِدُوْا فِی الْاَرْضِ بَعْدَ اِصْلَاحِھَا وَادْعُوْہُ خَوْفاً وَّ طَمَعاًاِنَّ رَحْمَۃَ اللّٰہِ قَرِیْبٌ مِّنَ الْمُحْسِنِیْنَ.

۷- محرم کی پہلی تاریخ کو یہ آیت لکھ کر دھوکر پانی سارے گھر میں چھڑک یا جائے تو وہ گھر سانپ بچھو اور تمام موذی جانوروں سے محفوظ رہے گا۔

اَفَامِنَ اَھْلُ الْقُرٰیٓ اَنْ یَّاْتِیَھُمْ بَاْسُنَا بَیَاتاً وَّھُمْ نَآئِمُوْنَ اَوَ اَمِنَ اَھْلُ الْقُرٰیٓ اَنْ یَّاْتِیَھُمْ بَاْسُنَا ضُحًی وَّھُمْ یَلْعَبُوْنَ اَفَاَمِنُوْا مَکْرَ اللّٰہِ فَلَا یَاْمَنُ مَکْرَاللّٰہِ اِلَّا الْقَوْمُ الْخٰسِرُوْنَ.

۸- اگر سورۂ فرقان تین مرتبہ لکھ کر باندھ لے تو موذی جانور سے حفاظت رہے گی۔

## ۴۵-سانپ کا ڈسنا

جھاڑنے والا اس شخص سے جسے سانپ یا بچھو نے کاٹ لیا ہے پوچھے کہ درد کس جگہ ہے جہاں وہ بتائے اس جگہ پر ایک چھری رکھ کر چند مرتبہ یہ دعا پڑھے پھر اس چھری سے بدن کو سہلاتا ہوا چھری نیچے کی جانب لائے اور اس دوران بار بار اس دعاء کو پڑھتا جائے۔ یہاں تک کہ درد اوپر سے اتر کر نیچے کو آجائے جب درد بالکل نیچے کو آجائے تو اسے منہ سے چوس کر تھوک

دے۔انشاءاللہ زہراتر جائے گا مجرب ہے دعا یہ ہے۔

سَلامٌ عَلٰی نُوحٍ فِی الْعٰلَمِیْنَ وَعَلٰی مُحَمَّدٍ فِی الْمُرْسَلِیْنَ مِنْ هَامِلَاتِ السَّمِّ اَجْمَعِیْنَ کَذٰلِکَ یَجْزِیْ عِبَادَهُ الْمُحْسِنِیْنَ اِنَّ رَبِّیْ عَلٰی صِرَاطٍ مُّسْتَقِیْمٍ نُوحٌ نُوحٌ نُوحٌ قَالَ لَکُمْ نُوحٌ مَنْ ذَکَرَنِیْ فَلَا تَلْدَغُوْهُ اِنَّ رَبِّیْ بِکُلِّ شَیْءٍ عَلِیْمٌ ۝ وَصَلَّی اللّٰهُ عَلٰی سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّعَلٰی اٰلِهٖ وَصَحْبِهٖ وَسَلَّمَ.

۲- جسے سانپ کے ڈسے ہوئے کو یہ عمل کاغذ پر لکھ کر دھو کر پلانے سے انشاءاللہ سانپ کا زہر اس سے زائل ہو جائے گا۔نہایت مجرب ہے۔

سارا سارا الیٰ سارا امالی یرن یرن الیٰ بامال واصال باطوطو کالعومار اساب یافارس اردوباب ها کان ما ابین لهاتارا انار کاس متمرنا کاطن صلو بیرص ضاروب اثاوین ودی.

۳- جسے سانپ نے کاٹ لیا ہو اگر وہ فوراً یہ دعا پڑھ لے تو انشاءاللہ سانپ کا زہر اثر نہیں کرے گا۔

نُوْدِیَ اَنْ بُوْرِکَ مَنْ فِی النَّارِ وَمَنْ حَوْلَهَا وَسُبْحَانَ اللّٰهِ رَبِّ الْعٰلَمِیْنَ.

۴- اگر کسی زہریلے جانور مثلاً سانپ وغیرہ نے کاٹ لیا ہو تو جس جگہ پر کاٹا ہو اس کے اردگرد گھماتے ہوئے سات مرتبہ یہ آیت ایک ہی سانس میں

پڑھ کر دم کرنے سے انشاء اللہ اس کا زہر ختم ہو جائے گا۔

وَاِذَا بَطَشْتُمْ بَطَشْتُمْ جَبَّارِيْنَ.

۵- جسے سانپ نے ڈس لیا ہوا سے اَلْعَلِيْمُ الْحَكِيْمُ لکھ کر روغن زیتون میں ملا کر کھلانے سے وہ فوراً اچھا ہو جائے گا۔

۶- جس شخص کو سانپ نے ڈس لیا ہو یا کتے نے کاٹ لیا ہو یا اس نے خود زہر پی لیا ہو تو اسے کھڑا کر کے اس کے دونوں پیر کے چہار جانب لوہے کی چھرے سے گول نشان کھینچے، نشان کی ابتداء داہنے پیر کے انگوٹھے سے کرے اور چہار جانب پھیر کر انگوٹھے پر آ کر روک دے اس طرح پر اس کے چہار جانب نشان کھینچ جانے کے بعد دونوں پیروں کے درمیان ایک سیدھا نشان کھینچے نشان مکمل کرنے کے بعد داہنے پیر کے تلوے کے نیچے سے اور بائیں پیر کی پنڈلی کی جانب سے مٹی اٹھا کر ایک پاک برتن میں ڈال دے اور اس میں اوپر سے پانی ڈالے پھر چھری لے کر اسے دوسرے برتن کے بیچ میں اس طرح کھڑا کرے کہ اس کی نوک اوپر کی جانب ہو، پھر اس پانی کو جو پہلے برتن میں مٹی کے اوپر ڈالا تھا اس چھری کے اوپر بہائے جو دوسرے برتن میں کھڑی کر رکھی ہے اور اس دوران میں یہ منتر پڑھتا رہے۔

اس منتر کے ختم ہونے کے ساتھ پانی کا بہانا بھی روک دے پھر اس چھری کے دستہ کو اوپر اور نوک کو نیچے کر کے اسی برتن میں کھڑا کرے اور بچے ہوئے پانی کو پھر چھری پر بہائے اور اس منتر کو پڑھتا رہے پھر منتر کے ساتھ ساتھ پانی کا ڈالنا بھی روک دے۔ پھر تیسری مرتبہ اسی برتن میں اسی

چھری کی نوک کو اوپر اور دستہ کو نیچے کرے اور منتر پڑھتا ہوا باقی ماندہ پانی کو اس چھری کے اوپر بہا ڈالے پھر اس جمع شدہ پانی کو سانپ کے ڈسے ہوئے شخص یا کتے کے کاٹے ہوئے یا زہر کے پئے ہوئے کو پلائے انشاء اللہ اس عمل کی برکت سے سارا زہر جاتا رہے گا نہایت مجرب عمل ہے تا آنکہ اس پانی کو اگر کسی ایسے شخص کو پلائے جو اس کی اطلاع لے کر آیا ہو کہ فلاں کو سانپ نے ڈس لیا ہے تو اس کو پلانے سے ڈسے ہوئے شخص کا زہر جاتا رہے گا۔ اور وہ شفایاب ہوگا عمل یہ ہے۔

**سارا سارافی ساراعاتی نور نور نور اناوارمیافاہ یاطواکا طوابرملس اوزانا اوضاینما کامایوقا بانیاساتیا کاطوط اصساوتاابریلس توتی تناوس۔**




پیروں کے درمیان لکیر کھینچنے کا نقشہ سہولت کے لئے دیا جارہا ہے۔

انگوٹھے سے نشان کھینچنا شروع کرے اور چہار جانب پھر اکر وہیں لاکر روک دے۔ اس طرح پر دونوں پیروں کے درمیان گول دائرہ بن گیا۔ پھر دونوں پیروں کے درمیان ایک سیدھا نشان کھینچے۔

## ۴۶-بچھو کا ڈنک مارنا

جس شخص کو بچھو نے ڈنک مارا۔ اگر وہ فوراً یہ دعا پڑھ لے تو زہر اثر نہیں کرے گا۔

نُودِیَ اَنْ بُورِکَ مَنْ فِی النَّارِ وَمَنْ حَوْلَهَا وَسُبْحَانَ اللهِ رَبِّ الْعٰلَمِیْنَ.

۲- اگر کسی کو بچھو نے کاٹ لیا ہو تو یہ عمل پڑھ کر جھاڑنا مفید ہے۔ انشاء اللہ ضرور فائدہ ہوگا عمل یہ ہے۔

شُجَّةٌ قَرِیْنَةٌ مِلْحَةٌ بَحْرٍ قَفْطَعا.

۳- جو شخص اس عمل کو پڑھ لے گا اسے بچھو ڈنک نہیں مارے گا اگرچہ بچھو کو پکڑ بھی لے اور اگر اس نے ڈنک مار دیا تو اس سے کوئی نقصان نہیں پہنچے گا اور نہ تکلیف ہوگی۔ نہایت مجرب عمل ہے۔

بسم الله وبالله وبسم جبرئیل ومکائیل کازم کازم ریزازم فتیزالی مرن الی مرن یشتامر ایشتامر اهو ذاهو ذاهی لمطا انا الراقی والله الشافی.

۴- اگر کسی کو بچھو نے ڈنک مار لیا ہو تو سورۂ انشقاق پڑھ کر دم کرنے سے آرام ہو جائے گا۔

## ۴۷- کتے کا کاٹنا

اگر کسی کو کتے نے کاٹ لیا ہو تو یہ عمل کسی نئے برتن پر لکھ کر روغن زیتون

سے دھوکراس شخص کو پلانے سے انشاءاللہ کتے کا زہر ختم ہوجائیگا۔ مجرب ہے۔

اب ج ا ع ہ ہ د باب اللہ"

۲- اگر کسی کے اوپر کتا حملہ کرے تو گیارہ مرتبہ یہ آیت پڑھ لے انشاءاللہ اس کے شر سے محفوظ رہے گا۔

"و کلبھم باسِطٌ ذِرَاعَیْہِ بِالْوَصِیْدِ.

۳- جس شخص کو کتے نے کاٹ لیا ہو اسے العلیمُ الْحَکِیْمُ لکھ کر دھو کر پلانے سے انشاءاللہ فائدہ ہوگا۔

## ۴۸- دردِ سر

اگر کسی کے سر میں درد ہو تو یہ حروف لکھ کر سر میں باندھا جائے انشاءاللہ درد جاتا رہے گا۔ مجرب ترین عمل ہے۔

"د م ہ م ل ہ"

۲- جس کے سر میں درد ہو یہ آیت لکھ کر اس کے سر میں باندھا جائے انشاءاللہ درد ختم ہو جائے گا۔

بسم اللہ الرحمن الرحیم ذٰلک تَخْفِیْفٌ مِنْ رَّبِّکُمْ وَرَحْمَۃٌ بسم اللہ الرحمن الرحیم ط یُرِیْدُ اللہ اَنْ یُخَفِّفَ عَنْکُمْ وَخُلِقَ الْاِنْسَانُ ضَعِیْفاً .بسم اللہ الرحمن الرحیم وَاِذَا سَأَلَکَ عِبَادِیْ عَنِّیْ فَاِنِّیْ قَرِیْبٌ اُجِیْبُ دَعْوَۃَ الدَّاعِ اِذَا دَعَانِ بسم اللہ

الرحمن الرحیم اَلَمْ تَرَ الیٰ رَبِّکَ کَیفَ مَدَّ الظِّلَّ وَلَوْشَآءَ لَجَعَلَهٗ سَاکِناً بسم اللہ الرحمن الرحیم وَلَهٗ مَا سَکَنَ فِی اللَّیْلِ وَالنِّهَارِ وَهُوَ السَّمِیْعُ الْعَلِیْمُ.

۳- اگر کسی کے سر میں درد ہو تو ان حروف کو کسی پاک لکڑی یا جگہ پر لکھ کر پہلے حرف کو کسی میخ سے دبایا جائے اور دباتے وقت یہ دعا پڑھتا رہے۔

اَلَمْ تَرَ الیٰ رَبِّکَ کَیفَ مَدَّ الظِّلَّ وَلَوْشَآءَ لَجَعَلَهٗ سَاکِناً وَلَهٗ مَا سَکَنَ فِی اللَّیْلِ وَالنِّهَارِ وَهُوَ السَّمِیْعُ الْعَلِیْمُ.

اگر درد ختم ہو جائے تو یہ عمل چھوڑ دیا جائے اور اگر پہلے حرف پر درد ختم نہ ہو تو اسی طرح دوسرے حرف پر کیا جائے یہاں تک کہ درد ختم ہو جائے اس عمل کے دوران جس کے سر میں درد ہے وہ اپنے ہاتھ سے سر کو پکڑے رہے انشاءاللہ انہیں حروف میں سے کسی پر آ کر درد ختم ہو جائے گا حروف یہ ہیں۔

"ا ح ا ک ک ح ع ح ا م ح"

جس کے آدھے سر میں درد ہو اس پر گیارہ مرتبہ یہ آیت پڑھ کر دم کیا جائے انشاءاللہ درد جاتا رہے گا۔ بہت مجرب ہے۔

"لَایُصَدَّعُوْنَ عَنْهَا وَلَا یُنْزِفُوْنَ"

سے اخیر سورت تک۔ (سورہ واقعہ)

۴- بعد نماز عصر سورۂ تکاثر پڑھ کر دم کرنا درد سر کے واسطے مفید ہے۔

۵- درد سر والے پر سورۂ والعصر تین مرتبہ پڑھ کر دم کیا جائے انشاءاللہ فائدہ ہوگا۔

۶- سورۂ کوثر سات بار پڑھ کر دم کرنے سے دردسر جاتا رہے گا۔

۷- دردسر کے لئے یہ آیت پڑھ کر دم کرنا مفید ہے۔

وَبِالْحَقِّ اَنْزَلْنَاهُ وَبِالْحَقِّ نَزَلْ.

۸- جس کے آدھے سر میں درد ہو اس کے لئے یہ آیت زعفران سے کپڑے پر لکھ کر باندھنے سے درد جاتا رہے گا۔

اِنَّ اللّٰهَ وَمَلَائِكَتَهٗ يُصَلُّوْنَ عَلَى النَّبِيِّ يَا اَيُّهَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا صَلُّوْا عَلَيْهِ وَسَلِّمُوْا تَسْلِيْماً.

۹- اگر کسی کے آدھے سر میں درد ہو تو اول وآخر تین تین بار درود شریف اور گیارہ مرتبہ یہ آیت پڑھ کر دم کرنے سے درد ختم ہو جائے گا۔

اَلَمْ تَرَ اِلٰى رَبِّكَ كَيْفَ مَدَّ الظِّلَّ وَلَوْشَآءَ لَجَعَلَهٗ سَاكِناً

۱۰- یہ آیت لکھ کر سر میں باندھنا آدھے سر کے درد کیلئے نہایت مفید ہے۔

كٓهٰيٰعٓصٓ ذِكْرُ رَحْمَةِ رَبِّكَ عَبْدَهٗ زَكَرِيَّا اِذْ نَادٰى رَبَّهٗ نِدَآءً خَفِيًّاً قَالَ رَبِّ اِنِّيْ وَهَنَ الْعَظْمُ مِنِّيْ وَاشْتَعَلَ الرَّأْسُ شَيْباً وَّلَمْ اَكُنْ بِدُعَائِكَ رَبِّ شَقِيًّاً.

۱۱- آدھے سر کے درد پر یہ آیت پڑھ کر دم کریں انشاالله فائدہ ہوگا۔

قُلْ مَنْ رَّبُّ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ قُلِ اللّٰهُ قُلْ اَفَاتَّخَذْتُمْ مِنْ دُوْنِهٖ اَوْلِيَآءَ لَا يَمْلِكُوْنَ لِاَنْفُسِهِمْ نَفْعاً وَّلَاضَرًّا.

## ۴۹- دردابرو

اگر کسی کے ابرو میں درد ہو تو یہ آیت سات بار پڑھ کر دم کیجائے۔

وَلَوْ اَنَّ مَافِی الْاَرْضِ مِنْ شَجَرَةٍ اَقْلَامٌ وَّ الْبَحْرُ یَمُدُّهٗ مِنْ بَعْدِهٖ سَبْعَةُ اَبْحُرٍ مَّا نَفِدَتْ كَلِمَاتُ اللّٰهِ اِنَّ اللّٰهَ عَزِیْزٌ حَكِیْمٌ.

۲- دردابرو کے واسطے یہ عمل سات بار پڑھ کر دم کرنا مفید ہے۔

كهيعص كفايتنا حمعسق حمايتنا

## ۵۰- ضعف دماغ

دماغ کی کمزوری کے واسطے اس آیت کا روزانہ بعد نماز فجر دس مرتبہ پڑھ کر ہتھیلی پر دم کر کے سر پر پھیرنا مفید ہے۔

فَفَهَّمْنَاهَا سُلَیْمَانَ وَكُلًّا اٰتَیْنَا حُكْماً وَّعِلْماً وَّ سَخَّرْنَا مَعَ دَاوٗدَ الْجِبَالَ یُسَبِّحْنَ وَالطَّیْرَ وَكُنَّا فَاعِلِیْنَ.

۲- جس کا دماغ کمزور ہو وہ ہر فرض نماز کے بعد گیارہ مرتبہ اسم باری تعالیٰ "یا قوِی" پڑھ کر ہتھیلی پر دم کرے اور سر پر ہاتھ پھیرا کرے۔

۳- اگر کسی کا دماغ کمزور ہو تو ان آیات کو چینی کے پلیٹ پر لکھ کر اسے دھو کر یہ پانی اسے پلایا جائے۔

عَلَّمَ الْقُرْآنَ خَلَقَ الْاِنْسَانَ عَلَّمَهُ الْبَیَانَ اِنَّ عَلَیْنَا جَمْعَهٗ وَقُرْاٰنَهٗ فَاِذَا قَرَأنَاهُ فَاتَّبِعْ قُرْاٰنَهٗ بَلْ هُوَ قُرْاٰنٌ

مَجِیْدٌ فِیْ لَوْحٍ مَّحْفُوْظ.

۴- یہ آیت سات مرتبہ پڑھ کر دم کی جائے یا لکھ کر سر میں باندھا جائے تو انشاءاللہ دماغ کی کمزوری دور ہو جائے گی۔

سَنُقْرِئُکَ فَلَا تَنْسٰٓی اِلَّا مَا شَآءَ اللّٰہُ.

۵- ضعف دماغ سے متعلقہ امراض کے لئے یہ آیت زعفران سے لکھ کر سر میں باندھی جائے بہت مفید ہے۔

اِقْرَاْ وَرَبُّکَ الْاَکْرَمُ الَّذِیْ عَلَّمَ بِالْقَلَمِ عَلَّمَ الْاِنْسَانَ مَالَمْ یَعْلَمْ.

# ۵۱-نسیان

ہر فرض نماز کے بعد "الرحمنُ" سو مرتبہ پڑھنے سے نسیان دور ہو جاتا ہے۔

۲- نسیان دور کرنے کے لیے ہر فرض نماز کے بعد تیرہ مرتبہ "رَبِّ زِدْنِیْ عِلْماً" اور گیارہ مرتبہ یہ آیت پڑھی جائے۔

رَبِّ اشْرَحْ لِیْ صَدْرِیْ وَیَسِّرْلِیْ اَمْرِیْ وَاحْلُلْ عُقْدَۃً مِّنْ لِسَانِیْ یَفْقَھُوْا قَوْلِیْ.

۳- سورہ انشراح چینی کے پلیٹ پر عرق گلاب و زعفران سے لکھ کر اکتالیس روز تک پلانا ازالۂ نسیان کے لئے بے حد مجرب ہے۔

۴- نسیان کے لئے یہ آیت چینی ملے ہوئے لیموں کے پانی سے لکھ کر دھو کر پلانا مفید ہے۔

اِنَّا نَحْنُ نُحْيِ الْمَوْتیٰ وَنَكْتُبُ مَاقَدَّمُوْا وَاٰثَارَهُمْ وَكُلَّ شَیْئٍ اَحْصَیْنٰهُ فِیْ اِمَامٍ مُّبِیْن.

۵- دفع نسیان کے لیے یہ آیت بعد نماز عشاء سوتے وقت گیارہ مرتبہ پڑھی جائے انشاءاللہ فائدہ ہوگا۔

سُبْحَانَکَ لَا عِلْمَ لَنَا اِلَّا مَاعَلَّمْتَنَا اِنَّکَ اَنْتَ الْعَلِیْمُ الْحَکِیْمُ.

## ۵۲- بے خوابی

بے خوابی دور کرنے کیلئے سوتے وقت سات مرتبہ یہ آیت پڑھی جائے۔

اَفَاَمِنَ اَهْلُ الْقُرٰی اَنْ یَّأْتِیَهُمْ بَأْسُنَا بَیَاتاً وَّهُمْ نَائِمُوْنَ اَوَاَمِنَ اَهْلُ الْقُرٰی اَنْ یَّأْتِیَهُمْ بَأْسُنَا ضُحًی وَّهُمْ یَلْعَبُوْنَ.

۲- یَا حَیُّ یَا قَیُّوْمُ کا بکثرت پڑھنا بے خوابی دور کرنے کے لئے مفید ہے۔

۳- سوتے وقت گیارہ مرتبہ یہ دعا پڑھ لینے سے نیند خوب آئے گی۔

اِنَّ اللّٰهَ وَمَلَائِکَتَهٗ یُصَلُّوْنَ عَلَی النَّبِیِّ ط یَا اَیُّهَاالَّذِیْنَ اٰمَنُوْا صَلُّوْا عَلَیْهِ وَسَلِّمُوْا تَسْلِیْماً.

## ۵۳- زیادہ نیند آنا

اگر کسی کو نیند بہت زیادہ آتی ہو تو سوتے وقت یہ دعا پڑھ لے

انشاءاللہ نیند کم ہوجائے گی۔

اِنَّ رَبَّكُمُ اللّٰهُ الَّذِىْ خَلَقَ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضَ فِىْ سِتَّةِ اَيَّامٍ ثُمَّ اسْتَوٰى عَلَى الْعَرْشِ يُغْشِى الَّيْلَ النَّهَارَ يَطْلُبُهٗ حَثِيْثًا وَّالشَّمْسَ وَالْقَمَرَ وَالنُّجُوْمَ مُسَخَّرَاتٍ بِاَمْرِهٖ اَلَا لَهُ الْخَلْقُ وَالْاَمْرُ تَبَارَكَ اللّٰهُ رَبُّ الْعٰلَمِيْنَ اُدْعُوْا رَبَّكُمْ تَضَرُّعًا وَّخُفْيَةً اِنَّهٗ لَا يُحِبُّ الْمُعْتَدِيْنَ وَلَا تُفْسِدُوْا فِى الْاَرْضِ بَعْدَ اِصْلَاحِهَا وَادْعُوْهُ خَوْفًا وَطَمَعًا اِنَّ رَحْمَةَ اللّٰهِ قَرِيْبٌ مِّنَ الْمُحْسِنِيْنَ.

۲- سوتے وقت اس دعا کا پڑھنا زیادتی نیند کو دور کرنے کیلئے مفید ہے۔

اَفَحَسِبَ الَّذِيْنَ كَفَرُوْا اَنْ يَّتَّخِذُوْا عِبَادِىْ سے آخری سورت تک۔ (سورۂ کہف آخری رکوع)

## ۵۴-مرگی

مرگی کے مریض کے سر میں یہ آیت تین بار لکھ کر باندھنا مفید ہے۔

اِنَّ الَّذِيْنَ فَتَنُوا الْمُؤْمِنِيْنَ وَالْمُؤْمِنَاتِ ثُمَّ لَمْ يَتُوْبُوْا فَلَهُمْ عَذَابُ جَهَنَّمَ وَلَهُمْ عَذَابُ الْحَرِيْقِ.

۲- جس کو مرگی کا مرض ہو اس کے کان میں یہ دعا پڑھ کر پھونکی جائے انشاءاللہ مرض دور ہوجائے گا۔

بسم اللہ الرحمن الرحیم المص طسم کھیعص یٰس
والقُرْاٰن الحَکِیمِ حمعص نٓ وَالْقَلَمِ وَمَا یَسْطُرُوْنَ.

۳- سورۃ والشمس مرگی کے مریض کے کان میں پڑھ کر دم کرنا مفید ہے۔

۴- سورہ تحریم پوری پڑھ کر پانی پر دم کر کے مرگی کے مریض کو پلائیں۔

۵- جو شخص سورۂ سجدہ لکھ کر اپنے پاس رکھے انشاء اللہ اسے مرگی کا دورہ نہیں پڑے گا۔

۶- سورۂ فاتحہ، آیۃ الکرسی اور سورۂ جن کی شروع کی پانچ آیتیں پڑھ کر مرگی کے مریض پر دم کرنے اور پانی پر پڑھ کر اس کے منہ پر چھینٹا مارنے سے انشاء اللہ دورہ ختم ہو جائے گا۔

## ۵۵- سرسام

سرسام کے مریض کے سر میں یہ آیت لکھ کر باندھی جائے اور بارش کے پانی پر گیارہ مرتبہ پڑھ کر پلائی جائے۔ تو انشاء اللہ مرض جارتا رہے گا۔

قَالُوْا حَرِّقُوْهُ وَانْصُرُوْا اٰلِهَتَكُمْ اِنْ كُنْتُمْ فَاعِلِيْنَ
قُلْنَا يَا نَارُ كُوْنِيْ بَرْدًا وَّسَلَامًا.

۲- سورۂ عنکبوت روغن بلسان پر گیارہ بار دم کر کے سر میں لگانے سے انشاء اللہ سرسام کا مرض ختم ہو جائے گا۔ مجرب ہے۔

۳- اسم باری تعالیٰ یَامُقْسِطُ تین سو بار پڑھ کر سرسام کے مریض کو پلایا جائے انشاء اللہ افاقہ ہوگا۔

# ۵۶- جنون

سات کنوؤں کے پانی پر یہ آیت گیارہ مرتبہ پڑھ کر دم کریں اور مریض کو پلائیں۔ انشاء اللہ شفایاب ہوگا بہت مجرب ہے

سورۂ جن ابتداء سورت سے رَشَدا تک۔

۲- سورۂ معوذتین بھی حسبِ ترکیب سابق پانی پر دم کر کے مریض کو پلایا جائے۔

# ۵۷- ہذیان

مریض کے سر میں یہ آیت لکھ کر باندھی جائے انشاء اللہ اس کا ہذیان دور ہو جائے گا۔

لَا یُؤَاخِذُکُمُ اللّٰہُ بِاللَّغْوِ فِیْ اَیْمَانِکُمْ.

۲- ازالۂ ہذیان کے لیے بعد نماز فجر مریض کے سر پر داہنا ہاتھ پھیرتے ہوئے سات بار یہ دعا پڑھی جائے۔

بِسْمِ اللّٰہِ الَّذِیْ لَا اِلٰهَ اِلَّا ھُوَ الرَّحْمٰنُ الرَّحِیْمِ

۳- ہذیان کے مریض پر اسم باری تعالیٰ یَا مُقِیْتُ پانچ سو پچاس مرتبہ پڑھ کر دم کیا جائے۔

# ۵۸- مالیخولیا

جسے وہم کی بیماری ہو اس پر ہر نماز کے بعد گیارہ مرتبہ معوذتین

اور گیارہ مرتبہ یہ آیت پڑھ کر دم کی جائے۔

مَا جِئۡتُمۡ بِهِ السِّحۡرُ اِنَّ اللّٰهَ سَيُبۡطِلُهٗ اِنَّ اللّٰهَ لَا يُصۡلِحُ عَمَلَ الۡمُفۡسِدِيۡنَ.

۲۔ مالی خولیا کے مریض کے سر پر یہ آیت تین سو تیرہ مرتبہ روغن چنبیلی پر دم کر کے مالش کی جائے۔

فَانۡظُرۡ اِلٰۤى اٰثٰرِ رَحۡمَتِ اللّٰهِ كَيۡفَ يُحۡىِ الۡاَرۡضَ بَعۡدَ مَوۡتِهَا ؕ اِنَّ ذٰلِكَ لَمُحۡىِ الۡمَوۡتٰى ۚ وَهُوَ عَلٰى كُلِّ شَىۡءٍ قَدِيۡرٌ.

۳۔ سورۂ ق لکھ کر پانی سے دھو کر پلانا دفع مالیخولیا کے لئے مفید ہے۔

# ۵۹- آشوب چشم

نماز فجر کی سنت اور فرض کے درمیان سورۂ ملک پڑھ کر دم کرنا آشوب چشم کے واسطے مفید ہے۔

۲۔ آشوب چشم پر پندرہ مرتبہ یہ آیت پڑھ کر دم کی جائے انشاء اللہ اچھا ہو جائے گا۔

رَبَّنَاۤ اَتۡمِمۡ لَـنَا نُوۡرَنَا وَاغۡفِرۡ لَـنَا ۚ رَبَّنَا اِنَّكَ عَلٰى كُلِّ شَىۡءٍ قَدِيۡرٌ.

۳۔ اگر کسی کی آنکھیں دکھتی ہوں تو روزآنہ یہ آیتیں تین بار پڑھ کر دم کی جائیں انشاء اللہ آنکھوں کا دکھنا بند ہو جائے گا۔

اَللّٰهُ نُوۡرُ السَّمٰوٰتِ وَالۡاَرۡضِ ؕ مَثَلُ نُوۡرِهٖ كَمِشۡكٰوةٍ فِيۡهَا

مِصْبَاحٌ ط سے وَاللّٰہُ یَرْزُقُ مَنْ یَّشَآءُ بِغَیْرِ حِسَابٍ. تک
(پ۱۸، رکوع۱۱)

۴- سورۂ حم سجدہ لکھ کر بارش کے پانی سے دھو کر اس پانی سے آنکھوں کا دھونا آشوب چشم کے لئے مفید ہے۔

۵- اول و آخر گیارہ گیارہ مرتبہ درود شریف اور گیارہ مرتبہ سورۂ کوثر پڑھ کر دم کرنے سے انشاء اللہ آشوب چشم سے نجات ملے گی۔

## ۶۰- ناخونہ

تین مرتبہ سورۂ اخلاص پڑھ کر آنکھوں پر دم کیا جائے انشاء اللہ ناخونہ ختم ہو جائے گا۔

۲- یہ آیت لکھ کر اپنے پاس رکھنے سے ناخونہ سے محفوظ رہے گا۔

وَمَالَنَا اَلَّا نَتَوَكَّلَ عَلَى اللّٰهِ وَقَدْ هَدَانَا سُبُلَنَا وَلَنَصْبِرَنَّ عَلٰى مَآ اٰذَيْتُمُوْنَ وَعَلَى اللّٰهِ فَلْيَتَوَكَّلِ الْمُتَوَكِّلُوْنَ.

۳- سورہ حم سجدہ لکھ کر بارش کے پانی سے دھویا جائے اور اس پانی سے سرمہ پیس کر آنکھوں میں لگانے سے انشاء اللہ سفیدی ختم ہو جائیگی۔ مجرب ہے۔

## ۶۱- موتیا بند

ہر فرض نماز کے بعد یہ آیت تین مرتبہ پڑھ کر انگلی پر پھونک مار کر

آنکھوں پر پھیرا جائے۔ موتیا بند کے واسطے مفید ہے۔

فَکَشَفۡنَا عَنۡکَ غِطَآئَکَ فَبَصَرُکَ الۡیَوۡمَ حَدِیۡدٌ

۲۔ سورۂ یٰسین پڑھ کر سرمہ پر دم کر کے آنکھوں پر لگایا جائے تو انشاءاللہ موتیا بند جاتا رہے گا۔

## ۶۲۔ زخم چشم

سورۂ ھُمَزہ پڑھ کر آنکھوں کے زخم پر دم کیا جائے انشاءاللہ شفا ہوگا۔

۲۔ جس کی آنکھ میں زخم ہو یا چوٹ لگ گئی ہو اس کے گیارہ مرتبہ ''النافع الباری'' پڑھ کر دم کیا جائے۔

## ۶۳۔ روہا

اگر کسی کی آنکھ میں روہا ہو تو عروج ماہ میں ہفتہ کے دن یہ حروف مقطعات لکھ کر اسے دھو کر وہ پانی پلایا جائے۔

الم المص الم کھیعص حم عسق طه طسم حم

یٰس ص ق ن.

۲۔ جس کی آنکھوں میں روہا ہو اس کی آنکھ میں سات مرتبہ یہ دعا پڑھ کر دم کی جائے انشاءاللہ فائدہ ہوگا۔

اَللّٰھُمَّ نَوِّرۡ بَصَرِیۡ وَاجۡعِلۡہُ الۡوَارِثَ وَاَرِنِیۡ فِیۡ الۡعَدُوِّ وَاٰثَارِیۡ وَانۡصُرۡنِیۡ عَلٰی مَاظَلَمَنِیۡ.

## ۶۴-رتوندا

اگر کسی کو رتوندا ہو گیا ہو تو سورہ قیامہ سرمہ پر دم کر کے آنکھوں میں لگائیں انشاء اللہ مرض دور ہو جائے گا۔

۲- اسم باری تعالیٰ یاشکور دس مرتبہ رتوندی کے مریض کی آنکھوں پر پڑھ کر دم کیا جائے۔

۳- اگر کسی کو اس قسم کی رتوندا ہو کہ دن میں دکھائی نہ دیتا ہو تو ہر فرض نماز کے بعد یاقوی ایک سو ایک بار پڑھ کر انگلیوں پر پھونک کر آنکھوں پر پھیری جائیں۔

۴- دن کے رتوندے کے لئے صبح و شام سو سو بار یہ آیت پڑھنا نہایت مفید ہے۔

وَاللّٰہُ غَالِبٌ عَلٰی اَمْرِہٖ وَلٰکِنَّ اَکْثَرَ النَّاسِ لَا یَعْلَمُوْنَ.

## ۶۵-ضعف بصر

ہر فرض نماز کے بعد اول و آخر تین تین مرتبہ درود شریف اور گیارہ بار یانور پڑھ کر انگشت شہادت پر پھونک کر آنکھوں پر پھیر لیا جائے۔ ضعف بصر کے لئے مفید ہے۔

۲- جس کی آنکھوں کی بینائی کمزور ہو گئی ہو وہ نماز فجر کے بعد یہ آیت پانچ مرتبہ پڑھ کر انگلیوں پر پھونک کر آنکھوں پر پھیر لے انشاء اللہ بینائی ٹھیک ہو جائے گی۔

اَللّٰهُ نُوْرُ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ ط مَثَلُ نُوْرِهٖ كَمِشْكٰوةٍ فِيْهَا مِصْبَاحٌ اَلْمِصْبَاحُ فِىْ الزُجَاجَةِ اَلزُّجَاجَةُ كَاَنَّهَا كَوْكَبٌ دُرِّىٌّ يُوْقَدُ مِنْ شَجَرَةٍ مُبَارَكَةٍ زَيْتُوْنَةٍ لَّا شَرْقِيَّةٍ وَّلَا غَرْبِيَةٍ يَّكَادُ زَيْتُهَا يُضِىْءُ وَلَوْ لَمْ تَمْسَسْهُ نَارٌ نُوْرٌ عَلٰى نُوْرٍ ط يَهْدِىْ اللّٰهُ لِنُوْرِهٖ مَنْ يَّشَآءُ وَيَضْرِبُ اللّٰهُ الْاَمْثَالَ لِلنَّاسِ وَاللّٰهُ بِكُلِّ شَىْءٍ عَلِيْم.

۳۔ ضعف بصر کے واسطے اس دعا کا پڑھ کر دم کرنا مفید ہے۔

يَاسَمِيْعُ يَامُجِيْبُ يَاسَمِيْعَ الدُّعَآءِ يَالَطِيْفٌ لِّمَا يَشَآءُ اَحْفِظْ عَلٰى بَصَرِىْ.

## ٦٦-درد کان

اگر کسی کے کان میں درد ہو تو یہ آیت سرسوں کے تیل پر پڑھ کر کان میں ٹپکایا جائے درد جاتا رہے گا۔

اِنَّ السَّمْعَ وَالْبَصَرَ وَالْفُوَادَ كُلُّ اُولٰئِكَ كَانَ عَنْهُ مَسْئُوْلاً.

۲۔ جس کے کان میں درد ہو اس کے اسم باری تعالیٰ یَا سَمِيْعُ اکیس مرتبہ پڑھ کر دم کیا جائے، انشاء اللہ شفا ہوگا۔

۳۔ کسی کے کان میں درد ہو تو یہ آیت پڑھ کر دم کیا جائے انشاءاللہ درد جاتا رہے گا مجرب ہے۔

كَاَنْ لَّمْ يَسْمَعْهَا كَاَنَّ فِىْ اُذُنَيْهِ وَقْراً فَبَشِّرْهُ بِعَذَابٍ اَلِيْمٍ.

۴- اگر کسی کے کان میں درد ہو تو یہ آیت قلعی شدہ تانبے کی طشتری پر عرق گندنا سے لکھ کر شہد سے دھو کر وہ شہد آگ پر پکایا جائے اور پھر اس کے کان میں ڈالا جائے۔ انشاء اللہ درد جاتا رہے گا۔ نہایت مجرب ہے۔

قُلْ مَنْ يَّرْزُقُكُمْ مِنَ السَّمآءِ وَالْاَرْضِ اَمَّنْ يَّمْلِكُ السَّمْعَ وَالْاَبْصَارَ وَمَنْ يُّخْرِجُ الْحَیَّ مِنَ الْمَيِّتِ وَيُخْرِجُ الْمَيِّتَ مِنَ الْحَيِّ وَمَنْ يُّدَبِّرُ الْاَمْرَ فَسَيَقُوْلُوْنَ اللّٰهُ فَقُلْ اَفَلَا تَتَّقُوْنَ.

۵- عمر بن ثابت سے مروی ہے کہ ایک شخص کے کان کے اندرونی حصہ میں مچھر گھس گیا جس کی تکلیف سے وہ شخص دن رات پریشان رہنے لگا۔ اور اس کا سکون جاتا رہا۔ اس کی یہ کیفیت دیکھ کر ایک صحابی نے ارشاد فرمایا کہ تین مرتبہ یہ دعا سرسوں کے تیل پر پڑھ کر کان میں ڈالو۔ انشاء اللہ تمام تکلیف دور ہو جائے گی۔ وہ دعا یہ ہے۔

يَا حَلِيْمُ يَا عَلِيْمُ يَا عَلِيُّ يَا عَظِيْمُ اَخرِجَ الْبُعُوْضَةَ مِنْ اُذُنِ

## ۶۷- کان کا بہنا

اگر کسی کا کان بہتا ہو تو سورۂ اعلی تین بار پڑھ کر کان میں دم کیا جائے۔

۲- جس کا کان بہتا ہو اس کے کان پر ہاتھ رکھ کر یہ آیت پڑھی جائے انشاء اللہ کان بہنا بند ہو جائے گا۔

لَوْ اَنْزَلْنَا هٰذَا الْقُرْآنَ عَلٰی جَبَلٍ لَرَأَيْتَهٗ سے اخیر سورۃ تک (سورہ حشر)

## ۶۸- بہراپن

اگر کوئی شخص اونچا سنتا ہو تو یہ آیت سات بار پڑھ کر دم کیا جائے۔

وَاِذَا قُرِئَ الْقُرْآنُ فَاسْتَمِعُوْا لَهٗ وَاَنْصِتُوْا لَعَلَّكُمْ تُرْحَمُوْنَ.

## ۶۹- کان کا بجنا

اگر کسی کے کان بجتے ہوں تو یہ آیت پڑھ کر دم کی جائے۔

مُحَمَّدٌ رَّسُوْلُ اللّٰهِ ط وَالَّذِيْنَ مَعَهٗ اَشِدَّآءُ عَلَى الْكُفَّارِ رُحَمَآءُ بَيْنَهُمْ تَرٰهُمْ رُكَّعاً سُجَّداً يَّبْتَغُوْنَ فَضْلاً مِّنَ اللّٰهِ وَرِضْوَاناً سِيْمَاهُمْ فِيْ وُجُوْهِهِمْ مِّنْ اَثَرِ السُّجُوْدِ ذٰلِكَ مَثَلُهُمْ فِي التَّوْرَاتِ وَمَثَلُهُمْ فِي الْاِنْجِيْلِ كَزَرْعٍ اَخْرَجَ شَطْئَهٗ فَاٰزَرَهٗ فَاسْتَغْلَظَ فَاسْتَوٰى عَلٰى سُوْقِهٖ يُعْجِبُ الزُّرَّاعَ لِيَغِيْظَ بِهِمُ الْكُفَّارَ ط وَعَدَ اللّٰهُ الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا وَعَمِلُوا الصّٰلِحَاتِ مِنْهُمْ مَغْفِرَةً وَّ اَجْراً عَظِيْماً.

۲- اسی آیت مذکورہ کو روغن گل پر دم کر کے کان میں ٹپکایا جائے انشاء اللہ کان کا بجنا بند ہو جائے گا۔

## ۷۰۔نکسیر

جسے نکسیر کی بیماری ہو یا منہ سے خون آتا ہو تو یہ نقش لکھ کر پانی سے دھوکر اسے پلایا جائے اور لکھ کر مریض کو باندھا بھی جائے۔

| | | |
|---|---|---|
| لوطا | لوطا | لوطا |
| لوطا | لوطا | لوطا |
| لوطا | لوطا | لوطا |

۲۔ جسے نکسیر ہو اسے یہ آیت گیارہ مرتبہ پانی پر دم کر کے پلایا جائے انشاءاللہ خون کا آنا بند ہو جائے گا۔

وَمَا مُحَمَّدٌ اِلَّا رَسُوْلٌ قَدْ خَلَتْ مِنْ قَبْلِهِ الرُّسُلُ اَفَاِنْ مَّاتَ اَوْ قُتِلَ انْقَلَبْتُمْ.

۳۔ اگر کسی کو نکسیر ہو تو یہ آیت لکھ کر دونوں آنکھوں کے درمیان باندھ دیا جائے۔

اَلَّذِيْنَ قَالَ لَهُمُ النَّاسُ اِنَّ النَّاسَ قَدْ جَمَعُوْا لَكُمْ فَاخْشَوْهُمْ فَزَادَهُمْ اِيْمَاناً وَّقَالُوْا حَسْبُنَا اللّٰهُ وَنِعْمَ الْوَكِيْلُ فَانْقَلَبُوْا بِنِعْمَةٍ مِنَ اللّٰهِ وَفَضْلٍ لَّمْ يَمْسَسْهُمْ سُوْءٌ وَّاتَّبَعُوْا رِضْوَانَ اللّٰهِ وَاللّٰهُ ذُوْ فَضْلٍ عَظِيْمٍ۔

۴۔ نکسیر کے مریض پر گیارہ مرتبہ درود شریف گیارہ بار سورۂ فاتحہ

گیارہ بار آیۃ الکرسی، گیارہ مرتبہ سورۂ کافرون، گیارہ بار سورۂ فاتحہ
، گیارہ بار معوذتین، پھر گیارہ بار سورۂ فاتحہ، اور گیارہ مرتبہ درود شریف
پڑھ کر دم کیا جائے انشاء اللہ شفایاب ہوگا۔ بہت مجرب ہے۔

۵- یہ آیت کتان کے کپڑے پر لکھ کر نکسیر کے مریض کے داہنے ہاتھ میں باندھنا مفید ہے۔

وَقِيلَ يٰا اَرْضُ ابْلَعِيْ مَآئَکِ وَيَاسَمَآءُ اَقْلِعِيْ
وَغِيْضَ الْمَآءُ وَقُضِيَ الْاَمْرُ وَقِيْلَ الْحَمْدُ لِلّٰهِ رَبِّ
الْعَالَمِيْنَ۝ فَسَيَكْفِيْکَهُمُ اللّٰهُ وَهُوَ السَّمِيْعُ الْعَلِيْمُ۝

## ۷۱- نزلہ وزکام

اگر کسی کو نزلہ کی وجہ سے چھینکیں بکثرت آتی ہوں تو گیارہ بار یہ آیت
کسی کھانے کی چیز پر پڑھ کر مریض کو کھلایا جائے۔

اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ الَّذِيْ اَنْزَلَ عَلٰى عَبْدِهِ الْكِتَابَ وَلَمْ
يَجْعَلْ لَّهٗ عِوَجاً.

۲- تین مرتبہ سورۂ فاتحہ پڑھ کر نزلہ وزکام کے مریض پر دم کیا جائے انشاء اللہ اچھا ہو جائے گا۔

## ۷۲- درد دانت

جس کے دانت میں درد ہو وہ اس آیت کو کاغذ یا کپڑے پر لکھ کر
دانت کے نیچے دبائے۔ انشاء اللہ دانت کا درد جاتا رہے گا۔

لِكُلِّ نَبَاٍ مُّسْتَقَرٌ وَّسَوْفَ تَعْلَمُوْنَ○

۲- اول آخر سات مرتبہ درود شریف اور تین مرتبہ ان کلمات کو پڑھ کر دانتوں پر دم کیا جائے اس سے دانتوں کا درد کم ہو جائے گا

اَلْقُوْنَ يَلْقُوْنَ تَلْقُوْنَ

۳- کسی کے دانت میں درد ہو تو یہ آیت پڑھ کر دم کی جائے۔

قُلْ جَآءَ الْحَقُّ وَزَهَقَ الْبَاطِلُ ط اِنَّ الْبَاطِلَ كَانَ زَهُوْقًا وَنُنَزِّلُ مِنَ الْقُرْآنِ مَا هُوَ شِفَآءٌ وَّرَحْمَةٌ لِّلْمُؤْمِنِيْنَ وَلَا يَزِيْدُ الظّٰلِمِيْنَ اِلَّا خَسَاراً۔

## ۴۷- درد داڑھ

کسی کے داڑھ میں درد ہو تو وہ اس عمل کو کاغذ پر لکھ کر جس داڑھ میں درد ہو اس کے نیچے دبائے انشاءاللہ درد جاتا رہے گا۔ نہایت مجرب ہے۔

وَضَرَبَ لَنَا مَثَلاً وَّنَسِىَ خَلْقَهٗ قَالَ مَنْ يُّحْىِ الْعِظَامَ وَهِىَ رَمِيْمٌ قُلْ يُحْيِيْهَا الَّذِىْ اَنْشَاَ هَا اَوَّلَ مَرَّةٍ وَهُوَ بِكُلِّ خَلْقٍ عَلِيْمٌ محوصه سمه ولا حَوْلَ وَلَا قُوَّةَ اِلَّا اِللّٰهِ الْعَلِيِّ الْعَظِيْمِ ج دهكر طكفوم طسم طس طسم حم حم حم حم حم اُسْكُنْ اَيُّهَا الْوَجْعُ بِالَّذِىْ سَكَنَ لَهٗ مَا فِى اللَّيْلِ وَالنَّهَارِ وَهُوَ السَّمِيْعُ الْعَلِيْمُ اليقس تقس قسا مسقس ان البهر

بھر ھرا وراب۔

۲۔ اگر کسی کے داڑھ میں درد ہوتو ان حروف کو دیوار کے اوپر لکھ کر کسی میخ سے پہلے حرف کو زور سے دبائے۔حروف یہ ہیں۔

( ح ، ب ر ، ص ، لا ، و ، ع ، م ، لا ، )

اور دباتے وقت یہ دعا پڑھے۔

وَلَوْ شَآءَ لَجَعَلَهُ سَاكِنا وَلَهُ مَا سَكَنَ فِي اللَّيْلِ وَالنَّهَارِ وَهُوَ السَّمِيْعُ الْعَلِيْمُ.

پھر اس سے پوچھے کہ کیا درد ختم ہوگیا؟ اگر اثبات میں جواب دے کہ ہاں تو اس میخ کو اسی حرف پر دیوار میں گاڑ دے اور اگر وہ نفی میں جواب دے تو اسی طرح دوسرے حرف پر کرے۔جس حرف پر درد ختم ہوجائے اسی حرف پر میخ دیوار میں ٹھونک دے، انشاء اللہ ان حروف میں سے کسی پر درد ختم ہوجائے گا۔اس عمل کے دوران جس کے درد ہے وہ اپنا ہاتھ درد والے داڑھ پر رکھے رہے۔یہ دعا تین مرتبہ پڑھ کر جس کے داڑھ میں درد ہو اسے دم کیا جائے نہایت مجرب ہے۔

المص طسم كهيعص حم عسق اَللّٰهُ لا إلٰهَ اِلَّا هُوَ رَبُّ الْعَرْشِ الْعَظِيْمِ اُسْكُنْ بكهيعص ذِكْرُ رَحْمِةِ رَبِّكَ عَبْدَهُ زَكَرِيَّاَ اُسْكُنْ بِالذِى اِنْ يَّشَأْ يُسْكِنْ الرِّيْحَ فَيَظْلَلْنَ رَوَاكِدَ علىٰ ظَهْرِهٖ اُسْكُنْ بِالَّذِى

سَکَنَ لَـهٗ مَـافِـیُ السَّـمٰوٰتِ وَمَافِیُ الْاَرْضِ وَھُوَ السَّمِیْعُ الْعَلِیْمُ.

۴- کسی کے داڑھ میں درد ہوتو یہ دعا تین مرتبہ پڑھ کر شہادت کی انگلی پردم کر کے دانتوں کے اوپر ملیں۔

بسم اللہ االرحمن الرحیم المص طسم کھیعص حم عسق اللہُ لَا اِلٰہَ اِلَّا ھُوَ الْحَیُّ الْقَیُّوْمُ اُسْکُنْ.

۵- سورۂ فاتحہ اور سات مرتبہ یہ آیت پڑھ کر داڑھ کے درد پر دم کرنا مفید ہے۔

وَلَهٗ مَا سَکَنَ فِی الَّلَیْلِ وَالنَّھَارِ وَھُوَ السَّمِیْعُ الْعَلِیْمُ○

## ۷۴-دانتوں کا ہلنا

نماز وتر میں پہلی رکعت میں اِذَا جَـآءَ نَـصْـرُ اللہ اور دوسری رکعت میں تبَّتْ یَدا اور تیسری رکعت میں قُلْ ھُوَ اللہ اَحَدٌ کی مداومت دانت کی تمام تکلیفوں میں مفید ہے۔

۲- مغرب کی نماز کے بعد دو رکعت نفل برائے ایصال ثواب سیدنا حضرت اویس قرنیؒ اس طرح پڑھی جائے کہ فاتحہ کے بعد ہر رکعت میں سات مرتبہ سورۂ اخلاص پڑھے انشاءاللہ دانتوں کا ہلنا بند ہوجائے گا۔

۳- لَایَعْـلَـمُـوْنَ ہلتے ہوئے دانتوں کے نیچے لکھ کر رکھنا اور اکیس مرتبہ پڑھ کر دم کرنا مفید ہے۔

# ۷۵- نقص کلام

اگر کوئی شخص ٹھیک سے بولنے پر قادر نہ ہو تو پانچوں نمازوں کے بعد اکیس اکیس مرتبہ یہ آیت پڑھنا بہت مفید ہے۔

رَبِّ اشْرَحْ لِیْ صَدْرِیْ وَیَسِّرْلِیْ اَمْرِیْ وَاحْلُلْ
عُقْدَةً مِنْ لِّسَانِیْ یَفْقَهُوْا قَوْلِیْ ط

۲- سورۂ بنی اسرائیل کا نقش لکھ کر دھو کر پلانے سے زبان کی بندش انشاءاللہ دور ہو جائے گی۔

۳- اکتالیس دن تک روزانہ اکتالیس مرتبہ یہ آیت چینی پر دم کر کے چبانا نقص کلام دور کرنے کے لئے مفید ہے۔

رَبِّ اشْرَحْ لِیْ صَدْرِیْ وَیَسِّرْلِیْ اَمْرِیْ وَاحْلُلْ
عَقْدَةً مِنْ لِّسَانِیْ.

۴- فجر اور مغرب کی نماز کے بعد سورۂ والتین اکیس اکیس مرتبہ پڑھی جائے انشاءاللہ زبان میں جو کچھ نقص ہوگا۔ دور ہو جائے گا۔

۵- مغز ادام پر ایک سو ایک بار یہ آیت پڑھ کر دم کر کے کھلانا لکنت کے واسطے بہت مفید ہے۔

رَبِّ اشْرَحْ لِیْ صَدْرِیْ وَیَسِّرْلِیْ اَمْرِیْ وَاحْلُلْ
عَقْدَةً مِنْ لِّسَانِیْ یَفْقَهُوْا قَوْلِیْ ط

۶- شب جمعہ میں چار رکعت نفل نماز اس طرح پڑھے کہ پہلی رکعت

میں سورۂ فاتحہ کے بعد سورۂ یٰسین ، دوسری رکعت میں سورۂ فاتحہ کے بعد سورۂ دخان اور تیسری رکعت میں سورۂ فاتحہ کے بعد سورۂ الم تنزیل اور چوتھی رکعت میں سورۂ ملک اور پھر سلام پھیر کر اپنی لکنت کے دور ہونے کی دعا کرے۔ انشاء اللہ زبان جاری ہو جائے گی۔ بہت مجرب ہے۔

## ۷۶-زبان کی سوجن

اکتالیس مرتبہ یہ آیت پڑھ کر دم کیا جائے زبان کی سوجن ختم ہو جائے گی۔

۱۔ اِنَّ اللّٰہَ یُمۡسِکُ السَّمٰوٰتِ وَالۡاَرۡضَ اَنۡ تَزُوۡلَا ۚ وَلَئِنۡ زَالَتَاۤ اِنۡ اَمۡسَکَھُمَا مِنۡ اَحَدٍ مِّنۡۢ بَعۡدِہٖ ط

۲۔ بعد نماز فجر و مغرب اکیس اکیس مرتبہ اسی آیت کا پڑھنا زبان کی سوجن کے واسطے مفید ہے۔

۳۔ زبان کی سوجن پر تین سو مرتبہ اسم باری تعالیٰ یَامُؤۡمِنُ پڑھ کر دم کرنے سے سوجن جاتا رہے گا۔

## ۷۷-لقوہ

جس شخص کو لقوہ ہو گیا ہو اسے یہ آیت لکھ کر تعویذ بنا کر گلے میں ڈالا جائے انشاء اللہ شفا ہو گا۔

قَدۡ نَرٰی تَقَلُّبَ وَجۡھِکَ فِی السَّمَآءِ فَلَنُوَلِّیَنَّکَ قِبۡلَۃً تَرۡضٰھَا فَوَلِّ وَجۡھَکَ شَطۡرَ الۡمَسۡجِدِ الۡحَرَامِ ط

۲- اسی آیت کو ایک سو ایک بار پانی پر دم کر کے لقوہ کے مریض کو پلائیں۔

## ۷۸-منہ کی پھنسیاں

سورۂ کوثر اکیس مرتبہ بادام پر پڑھ کر اسے گھس کر پھنسیوں اور چھالوں پر لیا یا جائے انشاء اللہ ٹھیک ہو جائے گا۔

۲- سورۂ الضحیٰ اکتالیس بار چینی پر دم کر کے چبانے سے انشاء اللہ تمام پھنسیاں ختم ہو جائیں گی۔

۳- سورۂ اخلاص بھی اکتالیس بار چینی پر دم کر کے استعمال کرنا مفید ہے۔

## ۷۹-حلق کی خراش اور درد

حلق کی خراش اور درد کے لیے ایک سو ایک بار یہ آیت گائے کے مکھن پر دم کر کے حلق میں لگائیں اور اسی آیت کو سات بار نمک پر بھی پڑھ کر لگائیں۔ انشاء اللہ فائدہ ہوگا۔ مجرب ہے۔

فَلَوْلَا اِذَا بَلَغَتِ الْحُلْقُوْم وَاَنْتُمْ حِيْنَئِذٍ تَنْظُرُوْنَ.

۲- حلق کے درد کے لئے یہ آیت لکھ کر تعویذ بنا کر گلے میں پہنیں۔ انشاء اللہ شفا ہوگا۔

اَعُوْذُ بِاللهِ مِنَ الشَّيْطَانِ الرَّجِيْمِ بسم الله الرحمن الرحيم ط قَالَ هٰذا رَحْمَةٌ مِّنْ رَّبِّىْ سَلَامٌ قَوْلاً مِّنْ رَّبِّ الرَّحِيْمِ.

۳- یہ آیت لکھ کر پہننا گلے کی تمام بیماریوں کے لئے نہایت مفید ہے۔

بسم اللہ الرحمن الرحیم یَا مُغِیْثا بِرَحْمَتِکَ یَا
اَرْحَمَ الرّٰحِمِیْنَ.

## ۸۰- دردِ گردن

گردن کے درد کے لیے یہ آیت کسی کاغذ یا کپڑے پر لکھ کر گلے
میں لٹکائی جائے مفید ہے۔

اِنَّا جَعَلْنَا فِیْ اَعْنَاقِہِمْ اَغْلاَلاً فَہِیَ اِلَی الْاَذْقَانِ فَھُمْ
مُقْمَحُوْنَ.

۲- بعد نماز فجر اکتالیس مرتبہ یہ آیت پڑھ کر گردن پر دم کیا جائے
انشاءاللہ درد جاتا رہے گا۔

اَلْحَمْدُ للهِ رَبِّ الْعٰلَمِیْنَ حَسْبُنَا اللّٰہُ وَنِعْمَ الْوَکِیْلُ
فَتَبَارَکَ اللّٰہُ اَحْسَنُ الْخَالِقِیْنَ لَاحَوْلَ وَلَا قُوَّۃَ اِلَّا
بِاللهِ الْعَلِیِّ الْعَظِیْمِ.

## ۸۱- گلے کی سوجن

اماس گلو کے لئے یہ آیت لکھ کر گلے میں لٹکانا بہت مفید ہے۔

فَلَوْلَا اِذَا بَلَغَتِ الْحُلْقُوْمَ وَاَنْتُمْ حِیْنَئِذٍ تَنْظُرُوْنَ
وَنَحْنُ اَقْرَبُ اِلَیْہِ مِنْکُمْ وَلٰکِنْ لَّا تُبْصِرُوْنَ فَلَوْ لَا
اِنْ کُنْتُمْ غَیْرَ مَدِیْنِیْنَ تَرْجِعُوْنَہَا اِنْ کُنْتُمْ صَادِقِیْنَ.

## ۸۲-ہچکی

تین سانس میں پانی پئیں اور ہر سانس پر سات مرتبہ یا حفیظ پڑھا جائے۔ انشاءاللہ ہچکی بند ہو جائے گی۔

## ۸۳- درد سینہ

سینہ کے درد کے لئے یہ آیت لکھ کر گلے میں پہننا بہت مفید ہے۔

اَفَمَنْ شَرَحَ اللّٰهُ صَدْرَهٗ لِلْاِسْلَامِ .

۲- سات مرتبہ یہ آیت آب زم زم پر پڑھ کر مریض کو پلایا جائے انشاءاللہ سینہ کا درد جاتا رہے گا۔ شِفَآءٌ لِّمَافِی الصُّدُوْرِ۔

۳- اکتالیس مرتبہ یہ آیت زم زم پر پڑھ کر پلانے سے انشاءاللہ درد سینہ ختم ہو جائے گا۔ مجرب ہے۔

وَيَشْفِ صُدُوْرَ قَوْمٍ مُّؤْمِنِيْنَ.

## ۸۴-کھانسی

اگر کسی کو کھانسی ہوگئی ہو تو یہ آیت اکیس مرتبہ سیاہ نمک پر دم کر کے چٹایا جائے۔

وَشَدَدْنَا مُلْكَهٗ وَاٰتَيْنٰهُ الْحِكْمَةَ وَفَصْلَ الْخِطَابِ.

۲- سورۂ اخلاص اکتالیس مرتبہ پانی پر دم کر کے پلانا کھانسی کے لئے بہت مفید ہے۔

۳- اکتالیس بار یہ آیت پانی پر پڑھ کر پلانے سے انشاء اللہ کھانسی میں کمی ہو جائے گی۔

سَلَامٌ قَوْلاً مِّنْ رَّبٍّ الرَّحِيْمِ

۴- اگر کسی کو کالی کھانسی ہوگئی ہو تو سات دن تک اکتالیس مرتبہ سورۂ الم نشرح پانی پر دم کر کے پلایا جائے اور اسی سورت کو لکھ کر گلے میں لٹکائیں انشاء اللہ شفا ہوگا۔ مجرب ہے۔

۵- سورۂ غاشیہ تین بار پانی پر دم کر کے پلانا اور اسی کو لکھ کر گلے میں پہنانے سے کالی کھانسی ختم ہو جائے گی بہت مفید ہے۔

## ۸۵- درد پھیپھڑہ

اگر کسی کے پھیپھڑہ میں درد ہو یا پانی بھر گیا ہو تو اول و آخر تین تین مرتبہ درود شریف اور گیارہ بار یہ آیت پانی پر دم کر کے اکتالیس روز تک مسلسل مریض کو پلایا جائے۔ نہایت مجرب ہے۔

اَلرَّحْمٰنُ عَلَّمَ الْقُرْاٰنَ خَلَقَ الْاِنْسَانَ عَلَّمَهُ الْبَيَانَ
الشَّمْسُ وَالْقَمَرُ بِحُسْبَانٍ وَّالنَّجْمُ وَالشَّجَرُ
يَسْجُدَانِ وَالسَّمَآءَ رَفَعَهَا وَوَضَعَ الْمِيْزَانُ سے
مَرَجَ الْبَحْرَيْنِ تک (سورہ رحمٰن)

۲- پھیپھڑے کے مریض کو "السلام المؤمن" تین سو بار مٹھائی پر دم کر کے کھلایا جائے۔

۳۔ سورۂ یٰسین ابتداء سے پہلے مبین تک سات بار پانی پر دم کر کے پھیپھڑے کے مریض کو پلایا جائے اور اسی کو لکھ کر اسی کے گلے میں ڈالا جائے بہت نافع ہے۔

## ۸۶۔ دمہ

دمہ کے مریض کو یہ آیت لکھ کر گلے میں ڈالا جائے فائدہ ہوگا۔

اٰمَنَ الرَّسُوْلُ بِمَا اُنْزِلَ اِلَیْهِ مِنْ رَّبِّهٖ وَالْمُؤْمِنُوْنَ ط
کُلٌّ اٰمَنَ بِاللّٰهِ وَمَلٰٓئِکَتِهٖ وَکُتُبِهٖ وَرُسُلِهٖ لَا نُفَرِّقُ بَیْنَ
اَحَدٍ مِّنْ رُّسُلِهٖ وَقَالُوْا سَمِعْنَا وَاَطَعْنَا غُفْرَانَکَ رَبَّنَا
وَاِلَیْکَ الْمَصِیْرُ o لَا یُکَلِّفُ اللّٰهُ نَفْسًا اِلَّا وُسْعَهَا
لَهَا مَا کَسَبَتْ وَعَلَیْهَا مَا اکْتَسَبَتْ رَبَّنَا لَا تُؤَاخِذْنَا
اِنْ نَّسِیْنَا اَوْ اَخْطَاْنَا رَبَّنَا وَلَا تَحْمِلْ عَلَیْنَا اِصْرًا
کَمَا حَمَلْتَهٗ عَلَی الَّذِیْنَ مِنْ قَبْلِنَا رَبَّنَا وَلَا تُحَمِّلْنَا
مَا لَا طَاقَةَ لَنَا بِهٖ وَاعْفُ عَنَّا وَاغْفِرْ لَنَا وَارْحَمْنَا اَنْتَ
مَوْلٰنَا فَانْصُرْنَا عَلَی الْقَوْمِ الْکٰفِرِیْنَ o

۲۔ آیۃ الکرسی خٰلِدُوْنَ تک لکھ کر مریض کے گلے میں ڈالا جائے انشاء اللہ مرض جاتا رہے گا۔

۳۔ سورۂ فاتحہ چینی کی رکابی پر زعفران سے لکھ کر سات یوم تک مسلسل دمہ کے مریض کو پلایا جائے بہت مفید ہے۔

## ۸۷- درد دل

اگر کسی کے دل میں درد ہو تو یہ آیت لکھ کر تعویذ بنا کر گلے میں اس طرح لٹکایا جائے کہ تعویذ دل پر لٹکا رہے انشاءاللہ درد ختم ہو جائے گا۔

یَخْرُجُ مِنْ بُطُوْنِهَا شَرَابٌ مُّخْتَلِفٌ اَلْوَانُهٗ فِيْهِ شِفَآءٌ لِّلنَّاسِ.

۲- چینی کی پلیٹ پر سورۂ فاتحہ لکھ کر پانی سے دھو کر پانی دل کے مریض کو پلایا جائے بفضلہٖ تعالیٰ جاتا رہے گا۔

## ۸۸- دل کا دھڑکنا

اگر کسی کا دل دھڑکتا ہو تو یہ آیت لکھ کر گلے میں اس طرح لٹکائی جائے کہ تعویذ ہمیشہ دل پر پڑا رہے۔

لَاحَوْلَ وَلَا قُوَّةَ اِلَّا بِاللّٰهِ الْعَلِيِّ الْعَظِيْمِ.

۲- آیت الکرسی اور سورۂ بقرہ اٰمَنَ الرَّسُوْلُ سے آخر سورۃ تک لکھ کر گلے میں لٹکانا دھڑکن کو دور کرنے کے لئے نہایت مجرب ہے۔

۳- کسی برتن پر یہ آیت لکھ کر زم زم سے دھو کر پلانا دل کی دھڑکن کے ازالہ کے لئے اکسیر ہے۔

اَلَمْ نَشْرَحْ لَكَ صَدْرَكَ وَوَضَعْنَا عَنْكَ وِزْرَكَ الَّذِیْٓ اَنْقَضَ ظَهْرَكَ وَرَفَعْنَا لَكَ ذِكْرَكَ فَاِنَّ مَعَ الْعُسْرِ يُسْرًا اِنَّ مَعَ الْعُسْرِ يُسْرًا فَاِذَا فَرَغْتَ

فَانۡصَبۡ وَاِلٰی رَبِّکَ فَارۡغَبۡ.

۴- یہ آیت لکھ کر دھو کر پینے سے انشاء اللہ دل کا دھڑکنا جاتا رہے گا۔

لِاِیۡلٰفِ قُرَیۡشٍ اِیۡلٰفِهِمۡ رِحۡلَةَ الشِّتَآءِ وَالصَّیۡفِ فَلۡیَعۡبُدُوۡا رَبَّ هٰذَا الۡبَیۡتِ الَّذِیۡ اَطۡعَمَهُمۡ مِّنۡ جُوۡعٍ وَّاٰمَنَهُمۡ مِّنۡ خَوۡفٍ.

۵- بعد نماز فجر اکیس مرتبہ یہ آیت پانی پر دم کر کے اکیس دن تک اختلاج قلب کے مریض کو پلایا جائے انشاء اللہ بہت فائدہ ہوگا۔

رَبَّنَا لَاتُزِغۡ قُلُوۡبَنَا بَعۡدَ اِذۡ هَدَیۡتَنَا وَهَبۡ لَنَا مِنۡ لَّدُنۡکَ رَحۡمَةً اِنَّکَ اَنۡتَ الۡوَهَّابُ.

۶- سورۂ یٰسین بارش کے پانی پر دم کر کے اختلاج قلب کے مریض کو گیارہ دن تک پلانا نہایت مفید ہے۔ بہت مجرب ہے۔

## ۸۹- دل کا ڈوبنا

دل کے مریض کو یہ آیت لکھ کر گلے میں باندھنا اور چینی کی پلیٹ پر لکھ کر دھو کر پلانا بہت مفید ہے۔

قُلۡ یٰعِبَادِیَ الَّذِیۡنَ اَسۡرَفُوۡا عَلٰۤی اَنۡفُسِهِمۡ لَا تَقۡنَطُوۡا مِنۡ رَّحۡمَةِ اللّٰهِ ؕ اِنَّ اللّٰهَ یَغۡفِرُ الذُّنُوۡبَ جَمِیۡعًا ؕ اِنَّهٗ هُوَ الۡغَفُوۡرُ الرَّحِیۡمُ.

۲- یہ آیت پانی پر دم کر کے سات دن تک پلانا دل کے تمام امراض

کے لئے فائدہ بخش ہے۔

لَقَدْ صَدَقَ اللّٰہُ رَسُوْلَہُ الرُّؤْیَا بِالْحَقِّ سے اخیر سورت تک (سورہ فتح)

## ۹۰-دردمعدہ

جس کے معدہ میں درد ہو اسے بعد نماز فجر اکیس مرتبہ یہ آیت پانی پر دم کر کے اکیس دن تک پلایا جائے

رَبَّنَا لَاتُزِغْ قُلُوْبَنَا بَعْدَ اِذْهَدَيْتَنَا وَهَبْ لَنَا مِنْ لَّدُنْكَ رَحْمَةً ط اِنَّكَ اَنْتَ الْوَهَّابُ.

۲- معدہ کے درد کے مریض کو یہ آیت لکھ کر گلے میں ڈالیں اور چینی کی رکابی پر لکھ کر دھو کر پلایا بھی جائے۔انشاءاللہ شفا ہوگا۔

اَفَغَيْرَ دِيْنِ اللّٰهِ يَبْغُوْنَ وَلَهٗ اَسْلَمَ مَنْ فِی السَّمٰوٰتِ والْاَرْضِ طَوْعاً وَّكَرْهاً وَّ اِلَيْهِ يُرْجَعُوْنَ.

۳- سورۂ یٰسین بارش کے پانی پر دم کر کے گیارہ دن تک معدہ کے مریض کو پلانا اکسیر ہے۔

۴- یہ آیت پانی پر دم کر کے مریض کو پلایا جائے اور اسی کو لکھ کر گلے میں ڈالا جائے انشاءاللہ معدہ کا درد جاتا رہے گا۔

قُلْ اِنَّنِیْ هَدَانِیْ رَبِّیْ اِلٰی صِرَاطٍ مُّسْتَقِيْم.

۵- اگر فم معدہ میں درد ہو تو گیارہ روز تک یہ آیت گیارہ بار پانی پر دم

کر کے پلایا جائے اور اسی کو لکھ کر گلے میں لٹکایا جائے انشاء اللہ درد بالکل ختم ہو جائے گا۔

اَفَحَسِبْتُمْ اَنَّمَا خَلَقْنٰكُمْ عَبَثاً وَّاَنَّكُمْ اِلَيْنَا لَا تُرْجَعُوْنَ فَتَعٰلَى اللّٰهُ الْمَلِكُ الْحَقُّ لَا اِلٰهَ اِلَّا هُوَ رَبُّ الْعَرْشِ الْكَرِيْمِ.

۶- جسے فم معدہ میں درد ہو اسے سات دن تک تین سیاہ مرچ پر ایک بار سورۂ اخلاص پڑھ کر کھلانا نافع ہے۔

## ۹۰- بدہضمی

اگر کوئی شخص زیادہ کھالے اور بدہضمی کا اندیشہ ہو تو کھانے کے بعد ہاتھ سے اپنے پیٹ کو سہلاتا ہوا اوپر سے نیچے کو لائے اور تین مرتبہ یہ دعا پڑھے انشاء اللہ بدہضمی نہیں ہوگی۔ مجرب ترین عمل ہے۔ تا آنکہ ہیضہ میں بھی مفید ہے۔

اَللَّيْلَةُ لَيْلَةُ عيدى عِبْدِیْ يَا كَرِشِیْ رَضِیَ اللّٰهُ عَنْ سَيِّدِیْ اَبِیْ عَبْدِ اللّٰهِ الْقَرَشِیْ.

۲- سات مرتبہ یہ آیت نمک پر دم کر کے کھلایا جائے بدہضمی کے لئے بہت مفید ہے۔

وَبِالْحَقِّ اَنْزَلْنَاهُ وَبِالْحَقِّ نَزَلَ وَمَا اَرْسَلْنٰكَ اِلَّا مُبَشِّراً وَّنَذِيْراً.

۳- جسے بدہضمی ہوگئی ہو اسے سورہ قدر گیارہ بار پانی پر دم کر کے پلایا جائے۔

۴- کھانے کے بعد تین بار یہ پڑھ کر پیٹ پر پھیر لینا بدہضمی کے لیے مفید ہے اور ہضم کے لئے اکسیر ہے۔

اجرد ہاتھ تجر د ہاتھ بھسم پیٹ وہ بھات دہائی قطب عالم بہاء الدین بھنڈ روی کی۔

## ۹۲- درد پیٹ

اگر کسی کے پیٹ میں درد ہو تو سات مرتبہ یہ آیت نمک پر دم کر کے چٹایا جائے۔

وَاللّٰهُ اَخْرَجَكُمْ مِّنْ بُطُوْنِ اُمَّهَاتِكُمْ.

۲- گیارہ بار یہ آیت پانی پر یا کسی پینے کی چیز پر دم کر کے پلانے سے انشاء اللہ پیٹ کا درد جاتا رہے گا۔

اَللّٰهُ لَا اِلٰهَ اِلَّا هُوَ الْحَيُّ الْقَيُّوْمُ.

۳- سورہ قصص اور سورۂ لقمان پانی پر دم کر کے پلانا پیٹ کے درد کے لئے نہایت اکسیر ہے۔

۴- سورۂ فاتحہ سورۂ اخلاص، معوذتین اور سات مرتبہ یہ دعا پانی پر پڑھ کر پلانا قولنج کے لئے بہت نافع ہے۔

اَعُوْذُ بِوَجْهِ الْعَظِيْمِ وَقُدْرَتِهِ الَّتِيْ لَا تَمْنَعُ مِنْهَا مِنْ شَرِّ مَا اَجِدُ مِنْهُ.

۵- پانچ سو مرتبہ اسم باری تعالیٰ یَا بَسِیْطُ یَا کَرِیْمُ پانی پر پڑھ کر پلانا بھی قولنج کے لئے بہت نافع ہے۔

## ۹۳- دست

اگر کسی کو دست آتے ہوں تو سات دن تک یہ آیت ایک ہزار مرتبہ پانی پر دم کر کے پلایا جائے نہایت اکسیر ہے۔

اِنَّ اللہ مَعَ الَّذِیْنَ اتَّقَوْا وَ الَّذِیْنَ هُمْ مُحْسِنُوْنَ

۲- جسے دست آ رہے ہوں اس کے پہلے دن بسم اللہ اور دوسرے دن بسم اللہ الرحمن الرحیم آلٓمٓ اَللہُ لَا اِلٰهَ اِلَّا هُوَ الْحَیُّ الْقَیُّوْمُ لکھ کر پیٹ پر باندھا جائے۔

۳- اگر خونی دست آتے ہوں تو اکیس دن تک یہ آیت لکھ کر پانی میں دھو کر پلایا جائے۔ اور اسی کو لکھ کر گلے میں پہنایا بھی جائے بہت مفید و مجرب ہے۔

یٰاَیُّهَا النَّاسُ قَدْ جَآئَتْكُمْ مَوْعِظَةٌ مِّنْ رَّبِّكُمْ وَشِفَآءٌ لِّمَا فِی الصُّدُوْرِ وَهُدًی وَّرَحْمَةٌ لِّلْمُؤْمِنِیْنَ ٥ قُلْ فَضْلِ اللہِ وَبِرَحْمَتِهٖ فَبِذَالِکَ فَلْیَفْرَحُوْا هُوَ خَیْرٌ مِّمَّا یَجْمَعُوْنَ.

۴- خونی دست میں اسم باری تعالیٰ یَا حَفِیْظُ تین سو بار پانی پر دم کر کے پلانا مفید ہے۔

# ۹۴۔ قے

اگر متلی ہو تو یہ آیت تین بار پانی پر دم کر کے پلایا جائے۔

وَالَّذِيْنَ اٰمَنُوْا وَعَمِلُوْا الصَّالِحَاتِ وَ اٰمَنُوْا بِمَا اَنْزَلَ عَلٰى مُحَمَّدٍ وَّهُوَ الْحَقُّ مِنْ رَّبِّهِمْ كَفَّرَعَنْهُمْ سَيِّاٰتِهِمْ وَاَصْلَحَ بَالَهُمْ.

۲۔ گیارہ بار یہ آیت نمک پر دم کر کے چٹایا جائے انشاء اللہ متلی آنا بند ہو جائے گی۔

اِذَا وَقَعَتِ الْوَاقِعَةُ ۝ لَيْسَ لِوَقْعَتِهَا كَاذِبَة سے

اُولٰئِكَ الْمُقَرَّبُوْنَ تک (سورہ واقعہ)

۳۔ اکتالیس مرتبہ یہ آیت پانی پر دم کر کے پلانا اور اسی آیت کو لکھ کر گلے میں ڈالنا متلی کے واسطے بہت مفید ہے۔

يَوْمَئِذٍ تُعْرَضُوْنَ لَاتَخْفٰى مِنْكُمْ خَافِيَة.

۴۔ کورے برتن پر یہ آیت لکھ کر عرق گلاب و گاؤزبان سے دھو کر پلایا جائے انشاء اللہ قے آنا بند ہو جائے گی۔

وَيُسْقَوْنَ فِيْهَا كَاْسًا كَانَ مِزَاجُهَا زَنْجَبِيْلًا عَيْنًا فِيْهَا تُسَمّٰى سَلْسَبِيْلًا.

۵۔ اگر خون کی قے آتی ہو تو اکیس روز تک بعد نماز ظہر اکتالیس مرتبہ یہ آیت پانی پر دم کر کے پلایا جائے انشاء اللہ العزیز شفا ہوگی۔

اور خون آنا بند ہو جائے گا۔

اَلْحَمْدُ لِلّٰہِ رَبِّ الْعٰلَمِیْنَ حَسْبُنَا اللّٰہُ وَنِعْمَ الْوَکِیْلُ فَتَبَارَکَ اللّٰہُ اَحْسَنُ الْخَالِقِیْنَ لَا حَوْلَ وَلَا قُوَّۃَ اِلَّا بِاللّٰہِ الْعَلِیِّ الْعَظِیْمِ.

# ۹۵- پیاس کی زیادتی

اگر پیاس زیادہ لگتی ہو تو یہ آیت سات بار پانی پر دم کر کے پلانا بہت فائدہ پہنچاتا ہے۔

وَاَنْزَلْنَا مِنَ السَّمَآءِ مَآءً بِقَدَرٍ فَاَسْکَنّٰہُ فِی الْاَرْضِ.

۲- جسے پیاس بہت زیادہ لگتی ہو اسے اکیس مرتبہ یہ آیت پانی پر دم کر کے پلایا جائے۔

وَھُوَ الَّذِیْ یُرْسِلُ الرِّیَاحَ بُشْراً بَیْنَ یَدَیْ رَحْمَتِہٖ وَاَنْزَلْنَا مِنَ السَّمَآءِ مَآءً طَھُوْراً.

# ۹۶- بھوک کی کمی

اگر بھوک کم لگتی ہو تو اکتالیس مرتبہ یہ آیت کھانے پر دم کر کے کھلایا جائے۔

ھُوَ یُطْعِمُنِیْ وَیَسْقِیْنَ.

۲- بھوک بالکل نہ لگتی ہو تو اکیس مرتبہ یہ آیت پانی پر دم کر کے پلایا جائے انشاء اللہ بھوک خوب لگے گی۔ مجرب ہے۔

وَلَوْلَا فَضْلُ اللّٰهِ عَلَيْكُمْ وَرَحْمَتُهٗ وَاَنَّ اللّٰهَ تَوَّابٌ حَكِيْمٌ.

۳- اسم باری تعالیٰ ''یَا قَوِیُّ'' تین سو بار کھانے پر دم کر کے کھلانے سے بھوک میں اضافہ ہوگا۔

۴- اکتالیس بار یہ آیت پانی پر دم کر کے پلانے سے انشاء اللہ بھوک خوب لگے گی۔

قُلْ مَنْ حَرَّمَ زِيْنَةَ اللّٰهِ الَّتِيْٓ اَخْرَجَ لِعِبَادِهٖ وَالطَّيِّبٰتِ مِنَ الرِّزْقِ ط قُلْ هِيَ لِلَّذِيْنَ اٰمَنُوْا فِي الْحَيٰوةِ الدُّنْيَا خَالِصَةً يَّوْمَ الْقِيٰمَةِ ط

## ۹۷- بھوک کی زیادتی

اگر بھوک زیادہ لگتی ہو تو گیارہ مرتبہ یہ آیت پانی پر دم کر کے پلانا بہت مفید ہے۔

مَا يَفْتَحِ اللّٰهُ لِلنَّاسِ مِنْ رَّحْمَةٍ فَلَا مُمْسِكَ لَهَا وَمَا يُمْسِكْ فَلَا مُرْسِلَ لَهٗ مِنْ بَعْدِهٖ وَهُوَ الْعَزِيْزُ الْحَكِيْمُ. يَا اَيُّهَا النَّاسُ اذْكُرُوْا نِعْمَةَ اللّٰهِ عَلَيْكُمْ هَلْ مِنْ خَالِقٍ غَيْرُ اللّٰهِ يَرْزُقُكُمْ مِّنَ السَّمَآءِ وَالْاَرْضِ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ فَاَنّٰى تُؤْفَكُوْنَ.

۲- گیارہ بار یہ آیت پانی پر دم کر کے پلانے سے بھوک کی زیادتی ختم ہو جائے گی۔

وَفِی السَّمَآءِ رِزْقُکُمْ وَمَاتُوْعَدُوْنَ.

۳۔ تین سو مرتبہ اسم باری تعالیٰ ''یا صمد'' کھانے پر دم کر کے کھلانا بھوک کی زیادتی میں فائدہ دیتا ہے۔

## ۹۸۔ دردِ جگر

جگر میں درد ہو تو یہ آیت لکھ کر درد کی جگہ پر باندھا جائے اور اسی کو بارش کے پانی پر دم کر کے ایک ہفتہ تک پلایا جائے۔ انشاء اللہ درد جاتا رہے گا بہت مجرب ہے۔

اِنَّ رَبَّکُمُ اللّٰہُ الَّذِیْ خَلَقَ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضَ فِیْ سِتَّۃِ اَیَّامٍ ثُمَّ اسْتَوٰی عَلَی الْعَرْشِ.

۲۔ جگر میں درد، زخم اور پتھری وغیرہ ہو تو اس دعا کو لکھ کر مقام درد پر باندھنا بہت مفید ہے۔

بِسْمِ اللّٰہِ الرحمن الرحیم یَاقُوَّۃ یَامَنْ قَوِیٌّ یَا مَنْ اَمَرَ بِاِذْنِ اللّٰہِ.

۳۔ جگر کی تمام بیماریوں کے لیے اکیس بار یہ آیت پانی پر دم کر کے پلانا نافع ہے۔

تَبَارَکَ اسْمَ رَبِّکَ ذُوالْجَلَالِ وَالْاِکْرَامِ.

## ۹۹۔ پتہ کی بیماری

پتہ کی بیماری کیلئے گیارہ بار یہ آیت پانی پر دم کر کے پلانا مفید ہے۔

الرَّحۡمٰنُ عَلَی الۡعَرۡشِ اسۡتَوٰی.

۲- اکیس مرتبہ یہ آیت چینی پر دم کر کے چٹانا اور اسی آیت کو لکھ کر مقام طحال پر باندھنا بہت نافع ہے۔

مَاسَكَنَ فِي الَّيۡلِ وَالنَّهَارِ وَهُوَ السَّمِيۡعُ الۡعَلِيۡمُ.

۳- سورۂ والناس گیارہ مرتبہ بارش کے پانی پر دم کر کے پلایا جائے انشاءاللہ پتہ کی بیماریاں جاتی رہیں گی۔

۴- جو شخص ہمیشہ جوتہ پہننے کی ابتداء داہنے پیر اور نکالنے کی ابتداء بائیں پیر سے کرے گا وہ طحال سے محفوظ رہے گا۔

۵- جسے طحال ہوا سے سورہ ممتحنہ لکھ کر دھو کر پلایا جائے انشاءاللہ شفا ہوگا۔

۶- اس نقش کو پاک چمڑے کے ایک ٹکڑے پر جمعہ کے دن لکھ کر گلے میں اس طرح لٹکائیں کہ وہ چمڑا بائیں جانب تلی پر لٹکا رہے تو طحال ختم ہو جائے گا۔ نہایت مجرب ہے۔ یہ نقش ایک ہفتہ تک لٹکا رہنے دیں۔

| ادا ح ح هم ما طل ملما | محمد الی رای | ۱۸۹۷۳ |
|---|---|---|

صالح صح وصح م له صالح　　دون مانع من الی　　ان تنصروه ومره

۷- اس نقش کو لکھ کر بائیں بازو پر باندھنا طحال کیلئے بہت مفید ہے۔

۲۵۹۴۸۱۹۲۳ ح ح د د ضوع

۸- سنیچر کے دن طلوع آفتاب سے قبل یہ عمل لکھ کر اس کا تعویذ اون کے دھاگے سے سی کر تیار کیا جائے اور اس تعویذ کو گلے میں اس طرح لٹکایا جائے کہ بائیں جانب تلی پر پڑا رہے انشاءاللہ تمام تکلیف جاتی رہے گی۔

| ح ح ہ د م ص ھـــا ا ص |
| --- |
| ا ح اا مـــاتـــت الـــی الابـــد |

۹- سورۂ والضحیٰ لکھ کر جس جگہ درد ہو وہاں باندھا جائے۔

## ۱۰۰- جلندر

جسے استسقاء کی بیماری ہوگئی ہو اسے تین بار سورۂ واقعہ پانی پر دم کر کے پلایا جائے۔

## ۱۰۱- یرقان

جسے یرقان ہوگیا ہو اسے سورۂ لَمْ یَکُنِ الَّذِیْ لکھ کر گلے میں ڈالا جائے انشاءاللہ العزیز یرقان جاتا رہے گا۔ مجرب ہے۔

۲- ایک سو ایک بار یہ آیت پانی پر دم کر کے پلانا یرقان کے لیے بہت مفید ہے۔

سَبَّحَ لِلّٰهِ مَا فِی السَّمٰوٰتِ وَمَا فِی الْاَرْضِ وَھُوَ الْعَزِیْزُ الْحَکِیْمُ.

۳- تین سو بار اسم باری تعالیٰ ''الحسیب'' پانی پر دم کر کے اکیس دن تک پلانے سے انشاءاللہ یرقان ختم ہو جائے گا۔

## ۱۰۲- درد بازو

داہنے بازو میں درد ہو تو تین بار یہ آیت پڑھ کر درد کی جگہ پر دم کیا

جائے انشاءاللہ درد جاتا رہے گا۔

وَاَمَّامَنْ اُوْتِیَ کِتَابَہٗ بِیَمِیْنِہٖ فَیَقُوْلُ ھَآءُ مُ اقْرءُ وْا کِتَابِیَہْ.

۲- جس کے بائیں بازوں میں درد ہوا سے یہ آیت لکھ کر جس جگہ درد ہو وہاں باندھا جائے انشاءاللہ درد ختم ہو جائے گا۔

وَاَصْحٰبُ الْیَمِیْنِ مَآاَصْحٰبُ الْیَمِیْنِ○فِیْ سِدْرٍ مَّخْضُوْدٍ○

۳- بازو میں تکلیف ہو تو سورۂ طارق تل کے تیل پر دم کر کے مالش کرنے سے درد رفع ہو جائے گا۔

۴- سورۂ ھمزہ بابونہ کے تیل پر دم کر کے بازو میں لگانا درد وغیرہ کے لئے بہت مفید ہے۔

## ۱۰۳- درد گردہ

سورہ لِاِیْلٰفِ کھانے پر دم کر کے کھلانا درد گردہ کو نافع ہے۔

۲- اگر گردہ میں درد ہو تو یہ آیت مشک و زعفران سے لکھ کر جس جگہ درد ہو وہاں باندھا جائے۔ درد گردہ کے لئے بہت مفید ہے۔

وَاَنَّ الْمَسَاجِدَ لِلّٰہِ فَلَا تَدْعُوْا مَعَ اللّٰہِ اَحَداً وَّاَنَّہٗ لَمَّا قَامَ عَبْدُ اللّٰہِ یَدْعُوْہُ کَادُوْا یَکُوْنُوْنَ عَلَیْہِ لِبَداً.

۳- درد گردہ کے لئے اکیس مرتبہ یہ آیت پانی پر دم کر کے پلانا بہت فائدہ پہنچاتا ہے۔

وَھُوَ الَّذِیْ یُرْسِلُ الرِّیَاحَ بُشْراً بَیْنَ یَدَیْ رَحْمَتِہٖ

حَتّٰی اِذَا اَقَلَّتْ سَحَاباً ثِقَالاً سُقْنٰهُ لِبَلَدٍ مَیِّتٍ فَاَنْزَلْنَا بِهِ الْمَآءَ فَاَخْرَجْنَا بِهٖ مِنْ کُلِّ الثَّمَرٰتِ ط کَذٰلِکَ نُخْرِجُ الْمَوْتٰی لَعَلَّکُمْ تَذَکَّرُوْنَ.

۴- اگر گردہ میں پتھری ہوگئی ہو تو سورۂ تبت یدا اور یہ آیت چینی کی رکابی پر لکھ کر عرق ملوہ سے دھو کر گیارہ دن تک پلانا نہایت ہی مفید ہے۔

یٰاَیُّهَا النَّاسُ قَدْ جَآئَتْکُمْ مَّوْعِظَةٌ مِنْ رَّبِّکُمْ وَشِفَآءٌ لِّمَا فِی الصُّدُوْرِ وَهُدًی وَّرَحْمَةٌ لِّلْمُؤْمِنِیْنَ o قل بِفَضْلِ اللهِ وَرَحْمَتِهٖ فَبِذٰلِکَ فَلْیَفْرَحُوْا هُوَخَیْرٌ مِّمَّا یَجْمَعُوْنَ.

۵- بارش کے پانی پر اکیس مرتبہ یہ آیت دم کر کے پلانا درد گردہ کی پتھری میں فائدہ پہنچاتا ہے۔

سَبَّحَ لِلّٰهِ مَافِی السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ وَهُوَ الْعَزِیْزُ الْحَکِیْمُ سے عَلِیْمٌ بِذَاتِ الصُّدُوْرِ تک (پ۲۷ سورۃ الحدید)

## ۱۰۴- درد مثانہ

مثانہ میں درد ہو تو گیارہ روز تک گیارہ مرتبہ یہ آیت پانی پر دم کر کے پلایا جائے۔

یٰعِبَادِیَ الَّذِیْنَ اَسْرَفُوْا عَلٰی اَنْفُسِهِمْ لَا تَقْنَطُوْا مِنْ

رَحْمَةِ اللّٰہِ ط اِنَّ اللّٰہَ یَغْفِرُ الذُّنُوْبَ جَمِیْعًا ط اِنَّہٗ ھُوَ الْغَفُوْرُ الرَّحِیْمُ.

۲- مثانہ کے درد میں اکتالیس مرتبہ یہ آیت عرق گلاب پر دم کر کے پلانا مفید ہے۔

اَلَمْ نَجْعَل لَّہٗ عَیْنَیْنِ وَلِسَانًا وَّشَفَتَیْنِ وَھَدَیْنَاہُ النَّجْدَیْنِ.

## ۱۰۵- پیشاب کی بندش

اگر پیشاب کا آنا بند ہو گیا ہو تو اکہتر (۷۱) مرتبہ یہ آیت پانی پر دم کر کے مریض کو پلایا جائے اور لکھ کر گلے میں ڈالا جائے انشاء اللہ پیشاب جاری ہو جائے گا۔ بہت مجرب ہے۔

وَاِذِاسْتَسْقٰی مُوْسٰی لِقَوْمِہٖ فَقُلْنَا اضْرِبْ بِعَصَاکَ الْحَجَرَ فَانْفَجَرَتْ مِنْہُ اثْنَتَا عَشْرَۃَ عَیْنًا ط قَدْ عَلِمَ کُلُّ اُنَاسٍ مَّشْرَبَھُمْ کُلُوْا وَاشْرَبُوْا مِنْ رِّزْقِ اللّٰہِ وَلَا تَعْثَوْا فِی الْاَرْضِ مُفْسِدِیْنَ.

۲- عرق گلاب پر ایک سو ایک بار یہ آیت دم کر کے پلانے سے پیشاب کی رکاوٹ ختم ہو جائے گی۔

وَجَعَلْنَا مِنَ الْمَآءِ کُلَّ شَیْءٍ حَیٍّ اَفَلَا یُؤْمِنُوْنَ.

۳- ایک شخص کا پیشاب بالکل رک گیا تھا تو کسی بزرگ نے یہ آیت

لکھ کر باندھ دی جس سے فوراً پیشاب جاری ہو گیا۔

فَفَتَحْنَا اَبْوَابَ السَّمَآءِ بِمَآءٍ مُّنْهَمِرٍ وَفَجَّرْنَا الْاَرْضَ عُيُوْنًا فَالْتَقَى الْمَآءُ عَلٰى اَمْرٍ قَدْ قُدِرَ.

۴۔ پیشا کی رکاوٹ دور کرنے کے لئے سورۂ اخلاص گیارہ مرتبہ پانی پر دم کر کے پلانا چاہئے۔

## ۱۰۶۔ پیشاب کی زیادتی

اگر پیشاب بستر پر نکل جاتا ہو تو سات مرتبہ یہ آیت لکھ کر پانی میں گھول کر پلایا جائے۔

يٰاَرْضُ ابْلَعِيْ مَآئَكِ وَيٰسَمَآءُ اَقْلِعِيْ وَغِيْضَ الْمَآءُ وَقُضِيَ الْاَمْرُ.

۲۔ پیشاب بکثرت آتا ہو تو اکتالیس با۔ یہ آیت چینی پر دم کر کے چٹانے سے یہ مرض جاتا رہے گا۔

وَاَنْزَلْنَا مِنَ السَّمَآءِ مَآءً بِقَدَرٍ فَاَسْكَنّٰهُ فِي الْاَرْضِ وَاِنَّا عَلٰى ذَهَابٍ بِهٖ لَقٰدِرُوْنَ.

۳۔ سورۂ فاتحہ اکیس مرتبہ تلوں پر دم کر کے گیارہ دن تک کھلایا جائے انشاءاللہ کثرت پیشاب کا مرض ختم ہو جائے گا۔

## ۱۰۷۔ سوزاک

سوزاک کے مریض کو یہ آیت لکھ کر عرق گلاب میں گھول کر پلانا

بہت مفید ہے۔

بِسْمِ اللہ الرحمن الرحیم وَیَشْفِ صُدُوْرَ قَوْمٍ مُّؤْمِنِیْنَ ٥ اِذْ جَآئَتْھُمْ مَوْعِظَۃٌ مِّنْ رَّبِّکُمْ ٥ وَرَحْمَۃٌ وَّنُنَزِّلُ مِنَ الْقُرْآنِ مَا ھُوَ شِفَاء

۲۔ جسے سوزاک کی بیماری ہوگئی ہو اسے سورۂ مزمل لکھ کر گلے میں ڈالا جائے اور بارش کے پانی پر دم کر کے پلایا بھی جائے انشاء اللہ مرض جاتا رہے گا۔ مجرب ہے۔

۳۔ جو شخص سوزاک کے مرض میں مبتلا ہو وہ ہر فرض نماز کے بعد سات مرتبہ یہ دعا پڑھا کرے۔

بسم اللہ الرحمن الرحیم لَا اِلٰہَ اِلَّا ھُوَ الرَّحْمٰنُ الرَّحِیْم.

۴۔ سوزاک کے مریض کو یہ آیت لکھ کر گلے میں ڈالنا فائدہ پہنچاتا ہے۔

مُحَمَّدٌ رَّسُوْلُ اللہِ وَالَّذِیْنَ مَعَہٗ اَشِدَّآءُ عَلَی الْکُفَّارِ سے اَجْراً عَظِیْما تک (سورہ فتح)

# ۱۰۸۔ آتشک

سورۂ تکویر آب زم زم پر دم کر کے پلانا آتشک کیلئے بہت مفید ہے۔

۲۔ ایک سو ایک بار یہ آیت پانی پر دم کر کے اکتالیس روز تک پلایا جائے انشاء اللہ آتشک کا مرض جاتا رہے گا۔

وَالنّٰزِعٰتِ غَرْقًا وَّالنّٰشِطٰتِ نَشْطاً وَالسّٰبِحٰتِ

سَبْحاً فالسَّابِقَاتِ سَبْقاً فَالْمُدَبِّرَاتِ اَمْراً.

## ۱۰۹- جریان

جریانؒ کے مریض کو سورۂ حجرات تین بار پانی پر دم کر کے اکتالیس روز تک پلایا جائے انشاءاللہ شفا ہو جائے گا۔

۲- جسے جریان ہو گیا ہو اسے بعد نماز مغرب سورۂ فاطر پوست اسبغول پر دم کر کے مسلسل اکیس روز تک استعمال کرایا جائے۔

۳- بعد نماز عصر اول و آخر سات سات مرتبہ درود شریف اور سو بار یہ آیت پڑھنا جریان کے لئے بہت مفید ہے۔

رَبَّنَا اَتْمِمْ لَنَا نُوْرَنَا وَاغْفِرْلَنَا اِنَّکَ عَلیٰ کُلِّ شَیْءٍ قَدِیْرٍ

## ۱۱۰- نامردی

جو شخص جماع پر قادر نہ ہو اسے بعد نماز فجر یہ آیت مرغی کے انڈے پر دم کر کے اکتالیس روز تک مسلسل کھلایا جائے۔ انشاءاللہ وہ جماع پر قادر ہو جائے گا مجرب ہے۔

یَا اَیُّهَا النَّاسُ اتَّقُوْا رَبَّکُمُ الَّذِیْ خَلَقَکُمْ مِنْ نَفْسٍ وَّاحِدَةٍ وَّخَلَقَ مِنْهَا زَوْجَهَا وَبَثَّ مِنْهُمَا رِجَالاً کَثِیْراً وَّنِسَآءً ج وَاتَّقُوا اللّٰهَ الَّذِیْ تَسَآئَلُوْنَ بِهٖ وَالْاَرْحَامُ اِنَّ اللّٰهَ کَانَ عَلَیْکُمْ رَقِیْباً.

۲- نامرد کو یہ آیت ایک سو مرتبہ تخم مولی پر دم کر کے اکیس دن تک

گائے کے دودھ کے ساتھ استعمال کرانا بہت مفید ہے۔

اَلرِّجَالُ قَوَّامُوْنَ عَلَی النِّسَاءِ

۳۔ صبح وشام اول وآخر تین تین مرتبہ درود شریف اور ایک ہزار مرتبہ یَا قَوِیُّ یَامُعِیْنُ کا ورد نامردی دور کرنے کے لئے بہت نافع ہے۔

۴۔ روزانہ بعد نماز فجر تین سو بار اِیَّاکَ نَعْبُدُ وَاِیَّاکَ نَسْتَعِیْنُ تین چلہ تک پڑھنا نامردی میں فائدہ بخش ہے۔

# ۱۱۱۔ کثرت احتلام

اگر سوتے وقت سورۂ نوح پڑھ لیا جائے تو احتلام سے حفاظت رہتی ہے۔

۲۔ اگر کثرت احتلام کا مرض ہو تو سورۂ معارج لکھ کر اپنے پاس رکھے انشاءاللہ احتلام سے محفوظ رہے گا۔

۳۔ سوتے وقت شہادت کی انگلی سے اپنے سینے پر یا عمر اس طرح لکھے کہ پڑھنے والے کے سامنے سیدھا ہو فضلہ تعالیٰ کثرت احتلام کا مرض جاتا رہے گا۔

۴۔ بستر پر جاتے وقت سورۂ والطارق پڑھ لیا کرے تو کبھی کثرت احتلام کا مرض نہیں ہوگا اور اگر پہلے سے یہ مرض ہوگا تو بالکل ختم ہو جائے گا بہت مجرب ہے۔

## ۱۱۲- بواسیر

یہ آیت لکھ کر بازو پر باندھنا بواسیر کے لئے بہت مفید ہے۔

لَایَرَوْنَ فِیْهَا شَمْساً وَّلَا زَمْهَرِیْراً.

۲- فجر کی سنتوں میں ہمیشہ یہ سورتیں پڑھنا بواسیر ونواسیر کے لئے بے حد فائدہ مند ہے پہلی رکعت میں وَالضُّحیٰ، اَلَمْ نَشْرَحْ اَلَمْ تَرَ کَیْفَ اور دوسری رکعت میں لِاِیْلٰفِ ، کَافِرُوْنَ اور سورۂ اخلاص۔

۳- جسے بواسیر ہوگئی ہو وہ بعد مغرب دو رکعت نماز اس ترکیب سے پڑھے کہ پہلی رکعت میں ''الم نشرح'' دوسری رکعت میں ''الم تر کیف'' اور پھر سلام پھیر کر سو مرتبہ استغفار بفضلہٖ تعالیٰ مرض میں افاقہ ہوگا۔

۴- روزانہ سات سو مرتبہ اسم باری تعالیٰ یَـا مَـالِکُ کا اکتالیس دن تک ورد کرنا بواسیر میں بہت نافع ہے۔

۵- بعض بزرگوں نے تحریر فرمایا ہے کہ اس آیت کو بلوری برتن پر زعفران وگلاب سے لکھ کر سیاہ انگور کے عرق سے دھو کر اس میں تھوڑا سا کہرباء، کافور، اور تھوڑی سے چینی ملا کر پلانا بواسیر خونی میں بے حد مفید و مجرب ہے۔

وَاِذْ یَرْفَعُ اِبْرَاهِیْمُ الْقَوَاعِدَ مِنَ الْبَیْتِ وَاِسْمَاعِیْلُ رَبَّنَا
تَقَبَّلْ مِنَّا اِنَّکَ اَنْتَ السَّمِیْعُ الْعَلِیْمُ رَبَّنَا وَاجْعَلْنَا
مُسْلِمَیْنِ لَکَ وَمِنْ ذُرِّیَّتِنَا اُمَّةً مُّسْلِمَةً لَّکَ وَاَرِنَا
مَنَاسِکَنَا وَتُبْ عَلَیْنَا اِنَّکَ اَنْتَ التَّوَّابُ الرَّحِیْمِ رَبَّنَا

وَابْعَثْ فِيْهِمْ رَسُوْلاً مِنْ هُمْ يَتْلُوْا عَلَيْهِمْ اٰيٰتِكَ وَيُعَلِّمُهُمُ الْكِتَابَ وَالْحِكْمَةَ وَيُزَكِّيْهِمْ اِنَّكَ اَنْتَ الْعَزِيْزُ الْحَكِيْمُ.

## ۱۱۳-دردِران

اگر ران میں درد ہوتو یہ آیت لکھ کر درد کی جگہ پر باندھا جائے۔

لَئِنْ اَنْجَيْنَا مِنْ هٰذِهٖ لَنَكُوْنَنَّ مِنَ الشَّاكِرِيْنَ.

۲- ران کے درد میں یہ آیت پانی پردم کر کے پلایا جائے فائدہ ہوگا۔

وَاِذَا سَاَلَكَ عِبَادِيْ عَنِّيْ فَاِنِّيْ قَرِيْبٌ اُجِيْبُ دَعْوَةَ الدَّاعِ اِذَا دَعَانِ.

۳- یہ آیت پانی پردم کر کے پلانا ران کے درد میں بہت نافع ہے۔

اَللّٰهُ الَّذِيْ اَنْزَلَ الْكِتَابَ بِالْحَقِّ وَالْمِيْزَانَ وَمَا يُدْرِيْكَ لَعَلَّ السَّاعَةَ قَرِيْبٌ.

۴- ایک سوایک بار یہ آیت پانی پردم کر کے پلایا جائے انشاءاللہ ران کا درد جاتا رہے گا۔

اَللّٰهُ الَّذِيْ جَعَلَ لَكُمُ الْاَرْضَ قَرَارًا وَّالسَّمَآءَ بِنَآءً وَّصَوَّرَكُمْ فَاَحْسَنَ صُوَرَكُمْ وَرَزَقَكُمْ مِنَ الطَّيِّبَاتِ ذَالِكُمُ اللّٰهُ رَبُّكُمْ فَتَبَارَكَ اللّٰهُ رَبُّ الْعٰلَمِيْنَ.

## ۱۱۴- دردِ پنڈلی

پنڈلی میں درد ہوتو یہ آیت لکھ کر درد کی جگہ باندھی جائے انشاءاللہ درد جاتا رہے گا مجرب ہے۔

وَالْتَفَّتِ السَّاقُ بِالسَّاقِ اِلٰی رَبِّکَ یَوْمَئِذِنِ الْمَسَاقُ.

۲- پنڈلی کی درد میں یہ آیت لکھ کر مقام درد پر باندھنا بہت مفید ہے۔

اَللّٰهُ الَّذِیْ خَلَقَ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضَ وَمَا بَیْنَهُمَا فِیْ سِتَّةِ اَیَّامٍ ثُمَّ اسْتَوٰی عَلَی الْعَرْشِ مَالَکُمْ مِنْ دُوْنِهٖ مِنْ وَّلِیٍّ وَّلَا شَفِیْعٍ اَفَلَا تَتَذَکَّرُوْنَ.

## ۱۱۵- پاؤں کے امراض

پاؤں میں کسی طرح کی کوئی تکلیف ہو تو گیارہ مرتبہ ان آیات کو تیل پر دم کر کے مالش کیا جائے انشاءاللہ تمام تکلیف دور ہو جائے گی۔

اَفَمَنْ یَّمْشِیْ مُکِبًّا عَلٰی وَجْهِهٖ اَهْدٰی اَمَّنْ یَّمْشِیْ سَوِیًّا عَلٰی صِرَاطٍ مُّسْتَقِیْمٍ ۝ اِنَّ السَّمْعَ وَالْبَصَرَ وَالْفُؤَادَ وَکُلُّ اُولٰئِکَ کَانَ عَنْهُ مَسْئُوْلًا قُلْ هُوَاللّٰهُ اَحَدٌ اَللّٰهُ الصَّمَدُ لَمْ یَلِدْ وَلَمْ یُوْلَدْ وَلَمْ یَکُنْ لَّهٗ کُفُوًا اَحَدٌ.

۲- اگر پاؤں میں رعشہ ہو گیا ہو تو ایک پاؤ روغن زیتون پر تین ہزار مرتبہ یہ آیت پڑھ کر پاؤں کی انگلیوں پر مالش کیا جائے۔

اَلَا یَظُنُّ اُولٰئِکَ اَنَّهُمْ مَّبْعُوْثُوْنَ لِیَوْمٍ عَظِیْمٍ یَوْمَ

يَقُوْمُ النَّاسُ لِرَبِّ الْعَالَمِيْنَ.

## ۱۱۶- دردانگلی

اگر پاؤں کی انگلی میں درد ہو تو تین مرتبہ یہ آیت ہاتھ پر دم کر کے انگلیوں پر پھیرا جائے۔

اَلَّنْ نَّجْمَعَ عِظَامَهٗ بَلٰی قٰدِرِیْنَ عَلٰٓی اَنْ نُّسَوِّیَ بَنَانَهٗ.

۲- پاؤں کی انگلیوں میں کوئی تکلیف ہو تو ایک سو ایک بار یہ آیت پانی پر دم کر کے پلانا نہایت مفید ہے۔

اِنَّهٗ مِنْ سُلَیْمَانَ وَاِنَّهٗ بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ اَلَّا تَعْلُوْا عَلَیَّ وَاْتُوْنِیْ مُسْلِمِیْنَ.

۳- انگلیوں میں کسی طرح کی تکلیف ہو تو تین سو مرتبہ یہ آیت تل کے تیل پر دم کر کے مالش کیا جائے۔ انشاءاللہ تمام تکلیف دور ہو جائے گی۔

لَا یُصَدَّعُوْنَ عَنْهَا وَلَا یُنْزِفُوْنَ.

۴- اگر پاؤں کی انگلیوں میں چوٹ، درد یا زخم وغیرہ ہو تو یہ آیت لکھ کر گلے میں ڈالا جائے۔

لَقَدْ جَآءَکُمْ رَسُوْلٌ مِّنْ اَنْفُسِکُمْ عَزِیْزٌ عَلَیْهِ مَا عَنِتُّمْ حَرِیْصٌ عَلَیْکُمْ بِالْمُؤْمِنِیْنَ رَءُوْفٌ رَّحِیْمٌ۝

## ۱۱۷- سینہ کا ابھار

کسی عورت کی پستان ابھری نہ ہو بلکہ بالکل چھوٹی ہو تو چالیس

دن تک یہ آیت روزانہ اکتالیس مرتبہ پانی پر دم کر کے پلائی جائے۔

وَاَنزَلْنَاهُ مِنَ السَّمَآءِ فَاخْتَلَطَ بِهٖ نَبَاتُ الْاَرْضِ فَاَصْبَحَ
هَشِيماً تَذْرُوْهُ الرِّيَاحَ وَكَانَ اللّٰهُ عَلٰى كُلِّ شَئٍ مُّقْتَدِراً

۲- پستانوں کے ابھار نہ ہونے میں یہ آیت لکھ کر چھاتی پر باندھنا بہت مفید ہے اور پستانوں میں درد ہو جب بھی یہ عمل نافع ہے۔

وَاِنَّ لَكُمْ فِي الْاَنْعَامِ لَعِبْرَةً نُّسْقِيْكُمْ مِمَّافِيْ بُطُوْنِهٖ
مِنْ بَيْنَ فَرْثٍ وَّدَمٍ لَبَناً خَالِصاً سَآئِغاً لِلشَّارِبِيْنَ.

۳- جس عورت کی پستان چھوٹی ہوں تو ایک ہزار مرتبہ اسم باری تعالیٰ یَامَاجِدُ پڑھ کر ہاتھ پر دم کر کے اپنی چھاتی پر ہاتھ پھیرے۔

## ۱۱۸- دودھ کی کمی

اگر عورت کے پستان میں دودھ پیدا نہ ہو تو ایک سو ایک بار یہ آیت بارش کے پانی پر دم کر کے پلایا جائے انشاءاللہ خوف دودھ ہوگا۔

وَهِيَ تَجْرِيْ بِهِمْ فِيْ مَوْجٍ كَالْجِبَالِ ۝ فِيْهِمَا عَيْنَانِ تَجْرِيٰنِ.

۲- پستانوں سے دودھ کم آتا ہو تو یہ آیت اکیس بار پانی پر دم کر کے اکیس دن تک پلایا جائے اور اسی کو لکھ کر عورت کے سینہ پر باندھا جائے۔

وَاَوْحَيْنَا اِلٰى اُمِّ مُوْسٰى اَنْ اَرْضِعِيْهِ فَاِذَاخِفْتِ عَلَيْهِ
فَاَلْقِيْهِ فِي الْيَمِّ وَلَا تَخَافِيْ وَلَا تَحْزَنِيْ اِنَّا رَآدُّوْهُ
اِلَيْكِ وَجَاعِلُوْهُ مِنَ الْمُرْسَلِيْنَ.

۳- پستانوں میں دودھ کی کمی ہو تو یہ آیت خمیری روٹی پر لکھ کر سات روز تک کھلائی جائے۔

فَبِاَیِّ اٰلَآءِ رَبِّکُمَا تُکَذِّبَانِ.

۴- اسم باری تعالیٰ هُوَ الْحَیُّ الْقَیُّوْمُ تین سو مرتبہ پڑھ کر دم کرنا دودھ کی کمی کو دور کرنے کے لئے بہت نافع ہے۔

## ۱۱۹- ورم پستان

اگر پستان پر ورم آ گیا ہو تو سورۂ اخلاص اور معوذتین دس دس بار پانی پر دم کر کے پلایا جائے انشاء اللہ ورم ختم ہو جائے گا۔

۲- پستان ورم کر گیا ہو تو یہ آیت پڑھ کر ہاتھوں پر دم کر کے ورم شدہ جگہ پر پھیرا جائے۔

وَاِذَا مَرِضْتُ فَهُوَ یَشْفِیْنَ ○ قُلْ هُوَ لِلَّذِیْنَ اٰمَنُوْا هُدًی وَّشِفَآءٌ.

## ۱۲۰- سیلان الرحم

سیلان الرحم کی بیماری ہو گئی ہو تو تین سو مرتبہ یہ آیت عرق گلاب پر دم کر کے اکتالیس روز تک پلائی جائے انشاء اللہ مرض جاتا رہے گا۔

وَیَشْفِ صُدُوْرَ قَوْمٍ مُّؤْمِنِیْنَ ○ وَنُنَزِّلُ مِنَ الْقُرْاٰنِ مَا هُوَ شِفَآءٌ ○ بِحَقِّ ایاکَ نَعْبُدُ وَاِیَّاکَ نَسْتَعِیْنُ ○

## ۱۲۱- کمی حیض

جسے حیض بہت کم مقدار میں آتا ہو اسے روزانہ سات سو مرتبہ یہ آیت زم زم پر دم کر کے ایک ہفتہ تک پلائی جائے اور اسی کو لکھ کر گلے میں بھی ڈالا جائے۔

وَنُنَزِّلُ مِنَ الْقُرْآنِ مَاهُوَ شِفَآءٌ.

۲- حیض کی کمی کی بیماری ہو تو روزانہ تین سو اکتالیس مرتبہ یہ آیت زم زم پر دم کر کے گیارہ روز تک پلایا جائے۔

لَا اِلٰهَ اِلَّا اَنْتَ سُبْحَانَكَ اِنِّيْ كُنْتُ مِنَ الظّٰلِمِيْنَ○

## ۱۲۲- کثرت حیض

اگر حیض کا خون زیادہ مقدار میں آتا ہو تو یہ آیت لکھ کر پیٹ پر باندھا جائے۔

صُمٌّ، بُكْمٌ عُمْيٌ فَهُمْ لَايَرْجِعُوْنَ○

۲- حیض کا خون زیادہ آنے کی صورت میں سات دن تک سورۂ دھر پانی پر دم کر کے پلایا جائے۔ انشاء اللہ خون کا آنا بند ہو جائے گا۔

۳- تین سو تیرہ بار سورۂ کوثر روزانہ بارش کے پانی پر دم کر کے پلانا کثرتِ حیض کی بیماری میں بہت مفید ہے۔

## ۱۲۳-مسان

مسان کے مریض کو خالص سرسوں کے تیل پر ایک ہزار مرتبہ یہ آیت دم کر کے اکیس روز تک صبح وشام مالش کیا جائے۔

اَوَلَمْ یَرَوْ اَنَّ اللّٰہَ الَّذِیْ خَلَقَ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضَ وَلَمْ یَعْیَ بِخَلْقِهِنَّ بِقٰدِرٍ عَلٰی اَنْ یُّحْیِ الْمَوْتٰی ط بَلٰی اِنَّهٗ عَلٰی كُلِّ شَیْءٍ قَدِیْرٌ.

۲- جسے مسان کی بیماری ہو اسے روزانہ گیارہ بار سورۂ والتین پانی پر دم کر کے گیارہ روز تک پلایا جائے۔

۳- فجر کی سنت اور فرض کے درمیان اکتالیس مرتبہ الحَمْدُ لِلّٰہِ مع وصل بسم اللہ (یعنی بِسْمِ اللّٰہِ الرحمٰنِ الرَّحِیْمِ کی میم کو اَلْحَمْدُ لِلّٰہِ میں ملا کر بِسم اللہ الرحمنِ الرحیمِلْحَمْدُ لِلّٰہِ) پڑھ کر مٹھائی یا پانی پر دم کر کے مسان کے مریض کو کھلایا جائے انشاء اللہ مرض جاتا رہے گا۔

## ۱۲۴-خارش

ایک شخص کو خارش ہو گئی وہ حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے پاس حاضر ہوا اور اپنی بیماری کے بارے میں عرض کیا تو فرمایا کہ روزانہ صبح وشام اکیس مرتبہ یہ آیت پانی پر دم کر کے اکتالیس روز تک پیو۔ بفضلہٖ تعالیٰ اس عمل سے وہ اچھا ہو گیا۔

فَكَسَوْنَا الْعِظَامَ لَحْمًا ثُمَّ اَنْشَأْنَاهُ خَلْقًا اٰخَرَ

فَتَبَارَکَ اللّٰہُ اَحْسَنُ الْخَالِقِیْنَ.

۲- جعفر صادق رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ نے فرمایا کہ صبح وشام سات سات مرتبہ سورہ قدر پانی پر دم کر کے پلانا خارش کے لئے مفید ہے۔

## ۱۲۵- جذام

ابن قتیبہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ فرماتے ہیں کہ ایک شخص کو جذام کا مرض ہوگیا تھا جس سے اس کا گوشت بھی کٹ کر گرنے لگا اس نے کسی بزرگ سے اپنی بیماری کے متعلق عرض کیا تو انہوں نے یہ آیت پڑھ کر دم کیا جس سے وہ بفضلہٖ تعالیٰ اچھا ہوگیا

وَاَیُّوْبَ اِذْ نَادٰی رَبَّہٗ اَنِّیْ مَسَّنِیَ الضُّرُّ وَاَنْتَ اَرْحَمُ الرَّاحِمِیْنَ.

۲- اگر کوئی شخص صبح وشام فجر اور مغرب کے بعد تین بار سبحان العظیم وبحمدہٖ پڑھے تو جذام، لقوہ اور فالج سے محفوظ رہے گا۔

## ۱۲۶- برص

جسے برص کی بیماری ہو تو وہ ایام بیض میں روزہ رکھے اور ہر روز افطار کے وقت اسم باری تعالیٰ اَلْمَجِیْدُ بہ کثرت پڑھے تو انشاء اللہ وہ اچھا ہو جائے گا۔

۲- گیارہ مرتبہ یہ آیت گھونگچی کے تیل پر دم کر کے مبروص کو مالش کرنا نہایت مفید و مجرب ہے۔

ثُمَّ نَكْسُوهَا لَحماً فَلَمَّا تَبيَّنَ لَهٗ قَالَ اَعْلَمُ اَنَّ اللهَ عَلىٰ كُلِّ شَئٍ قَدِيْرٌ.

۳- اگر کسی کو برص ہو گیا ہو تو تین مرتبہ یہ آیت پڑھ کر دم کرنا بہت نافع ہے۔

بِسْمِ اللهِ الرحمن الرحيم اَنِّیْ قَدْ جِئْتُكُمْ بِاٰيَةٍ مِّنْ رَّبِّكُمْ اَنِّیْ اَخْلُقُ لَكُمْ مِنَ الطِّيْنِ كَهَيْئَةِ الطَّيْرِ فَاَنْفُخُ فِيْهِ فَيَكُوْنُ طَيْراً بِاِذْنِ اللهِ وَاُنَبِّئُكُمْ بِمَا تَأْكُلُوْنَ وَمَا تَدَّخِرُوْنَ فِیْ بُيُوْتِكُمْ اِنَّ فِیْ ذٰلِكَ لَاٰيَةً لَّكُمْ اِنْ كُنْتُمْ مُؤْمِنِيْنَ.

## ۱۲۷- چیچک

اگر چیچک کی بیماری پھیل رہی ہو تو ایک نیلا دھاگہ لے کر اس پر سورۂ رحمان پڑھے اور ہر فَبِاَیِّ اٰلَآءِ رَبِّكُمَا تُكَذِّبَان۔ پر دھاگہ پر پھونک مار کر گرہ لگائے اور پھر اسے گلے میں ڈال دیا جائے انشاء اللہ چیچک سے محفوظ رہیں گے۔

## ۱۲۸- بخار

ہر طرح کے بخار میں اس دعاء کو تین دن تک روزانہ کاغذ پر لکھ کر صبح نہار منہ پلانا بہت مفید ہے۔

قُلْنَا یَانَارُ كُوْنِیْ بَرْداً وَّسَلَاماً عَلىٰ اِبْرَاهِيْمَ.

۲- جب کسی کو بخار آجائے تو ان تینوں نقش کو علیحدہ علیحدہ تین کاغذ پر لکھ کر اس کا دھونی دینے سے انشاءاللہ بخار جاتا رہے گا۔

ک ۱۱۱ طہ و ۱۱۱ طط ک ۱۱۱ لح لوم

۳- کسی کو تیز بخار ہو تو ان دعاؤں کو علیحدہ علیحدہ تین کاغذ پر لکھ کر روزانہ صبح ایک کاغذ کی گولی بنا کر کھالے بفضلہ تعالیٰ اچھا ہو جائے گا۔

ایک پر بسم اللہ نارت واستنارت

دوسرے پر بسم اللہ فی علم الغیب غارت

اور تیسرے پر بسم اللہ حول العرش دارت

۴- اگر کوئی شخص بخار میں مبتلا ہو تو اس عمل کو کاغذ یا برتن پر لکھ کر مریض کے ماں اور باپ کا نام لکھے پھر اسے پانی سے دھو کر مریض کو پلایا جائے تو شدید بخار بھی انشاءاللہ جاتا رہے گا۔ مجرب ہے۔

سارا سارا الی سارا مالی یرن یرن الی

بامال وصال باطوطو کا العو مار اساب

یافارس اردباب ھا کان ما ابین

لھا تارا انار کاس متمرنا کاطن صلو

بیرص صار وب اثاوین ودی

۵- یہ نقش کسی کپڑے پر لکھ کر انڈے پر لپیٹ کر پکالے اور جسے بخار آتا ہو اسے کھلایا جائے۔ اور اس انڈا کا چھلکا اکٹھا کر کے ایک کپڑے میں

باندھ کر اس کے بازو میں باندھ دے۔ انشاء اللہ العزیز بخار سے شفاء پائے گا---------فلاں ابن فلاں کہ جگہ مریض اور اس کے باپ کا نام لکھے نقش یہ ہے۔



۶۔ جس شخص کو گرمی سے بخار آتا ہو اسے یہ آیت پڑھ کر دم کیا جائے یا طشتری پر لکھ کر دھو کر پلایا جائے۔

اِنَّ الَّذِیْنَ اتَّقَوْا اِذَا مَسَّھُمْ طَآئِفٌ مِّنَ الشَّیْطَانِ تَذَکَّرُوْا فَاِذَا ھُمْ مُبْصِرُوْنَ.

۷۔ ان آیات شفاء کو طشتری پر لکھ کر دھو کر پلانا یا تعویذ بنا کر گلے میں ڈالنا ہر طرح کے مرض میں بہت مفید ہے اگر چہ سخت مرض کیوں نہ ہو۔

وَیَشْفِ صُدُوْرَ قَوْمٍ مُّؤْمِنِیْنَ وَشِفَآءٌ لِّمَا فِیْ الصُّدُوْرِ یَخْرُجُ مِنْ بُطُوْنِھَا شَرَابٌ مُّخْتَلِفٌ اَلْوَانُہٗ فِیْہِ شِفَآءُ لِّلنَّاسِ وَنُنَزِّلُ مِنَ الْقُرْآنِ مَا ھُوَ شِفَآءٌ وَّرَحْمَۃٌ لِّلْمُؤْمِنِیْنَ وَاِذَا مَرِضْتُ فَھُوَ یَشْفِیْنَ قُلْ ھُوَ لِلَّذِیْنَ اٰمَنُوْا ھُدًی وَّشِفَآءٌ.

۸۔ حضرت حسن بصری رحمۃ اللہ علیہ بخار کے مریض کو یہ آیت لکھ کر

بندھواتے تھے جس سے صحت ہو جاتی تھے۔

یُرِیْدُ اللّٰہُ اَنْ یُخَفِّفَ عَنْکُمْ وَخُلِقَ الْاِنْسَانُ ضَعِیْفاً
اَلْاٰنَ خَفَّفَ اللّٰہُ عَنْکُمْ وَعَلِمَ اَنَّ فِیْکُمْ ضَعْفاً رَبَّنَا
اکْشِفْ عَنَّا الْعَذَابَ اِنَّا مُؤْمِنُوْنَ ان یَمْسَسْکَ اللّٰہُ
بِضُرٍّ فَلَا کَاشِفَ لَہٗ الا ھُوَ وَاِنْ یُّرِدْکَ بِخَیْرٍ فَلَا
رَآدَّ لِفَضْلِہٖ وَھُوَ عَلٰی کُلِّ شَیْءٍ قَدِیْرٌ ۝

۹۔ اگر کسی کو بخار آتا ہو تو تھوڑی سی روئی لے کر اس پر گیارہ بار درود شریف اور سات مرتبہ سورہ فاتحہ پڑھ کر دم کرے اور مریض کے داہنے کان میں رکھے۔ پھر روئی کا دوسرے ٹکڑے لے کر اس پر پانچ مرتبہ سورۃ فاتحہ اور گیارہ مرتبہ درود شریف پڑھ کر دم کر کے بائیں کان میں رکھ دے۔ پھر دوسرے روز ٹھیک اسی وقت جس وقت پہلے روز روئی رکھی تھی دائیں کان کی روئی بائیں کان میں اور بائیں کان کی روئی دائیں کان میں رکھ دے۔ انشاءاللہ بخار جاتا رہے گا۔

۱۰۔ بخار کے مریض کے پشت پر اذان اور اقامت انگلی سے لکھ دے خداتعالیٰ شفا دے گا۔

## ۱۲۹۔ پریشان خواب

جو نیند کی حالت میں پریشان خواب دیکھتا ہو وہ اس آیت کو لکھ کر گلے میں ڈالے یا سوتے وقت پڑھ لیا کرے تو انشاءاللہ خواب بد سے محفوظ رہے گا۔

لَهُمُ الْبُشْریٰ فِی الْحَیوٰۃِ الدُّنیَا وَفِی الْاٰخِرَہِ لَا تَبْدِیْلَ لِکَلِمٰتِ اللہ ذٰلِکَ ھُوَ الْفَوْزُ الْعَظِیْم۔

۲- سوتے وقت سورہ معارج پڑھ لے تو پریشان خواب سے محفوظ رہے گا۔

## ۱۳۰- بچہ کا نہ بولنا

اگر بچہ کی زبان نہ چلتی ہو تو سورہ بَنِی اِسرَائِیل زعفران سے لکھ کر دھو کر پلایا جائے۔ انشاء اللہ زبان چل پڑے گی۔

## ۱۳۱- استخارہ

بعد نماز عشاء دو رکعت نماز نفل استخارہ کی نیت سے پڑھ کر یہ دعاء خشوع وخضوع سے بارگاہ رب العزت میں کرے۔

اَللّٰھُمَّ اِنِّیْ اَسْتَخِیْرُکَ بِعِلْمِکَ واسْتَقْدِرُکَ بِقُدْرَتِکَ وَاسْئَلُکَ مِنْ فَضْلِکَ الْعَظِیْمِ فَاِنَّکَ تَقْدِرُ وَلَا اَقْدِرُ وَتَعْلَمُ وَلَا اَعْلَمُ وَاَنْتَ عَلَّامُ الْغُیُوْبِ اَللّٰھُمَّ اِنْ کُنْتُ تَعْلَمُ اَنَّ ھٰذَا الْاَمْرَ خَیْرٌ لِّیْ فِیْ دِیْنِی وَمَعَاشِیْ وَعَاقِبَۃِ اَمْرِیْ اَوْعَاجِلَ اَمْرِیْ وَاٰجِلِہٖ فَیَسِّرْہُ لِیْ ثُمَّ بَارِکْ لِیْ فِیْہِ وَاِنْ کُنْتَ تَعْلَمُ اَنَّ ھٰذَا الْاَمْرَ شَرٌّ لِّیْ فِیْ دِیْنِیْ وَمَعَاشِیْ وَعَاقِبَۃِ اَمْرِیْ اَوْ عَاجِلِ اَمْرِی وَاٰجِلَہٖ فَاصْرِفْہُ عَنِّیْ وَاصْرِفْنِیْ عَنْہُ ثُمَّ

يَسِّرْلِيَ الْخَيْرَ حَيْثُ كَانَ ثُمَّ اَرْضِنِيْ بِهٖ.

پھر اپنی حاجت کا نام لے اور یَا خَبِیْرُ اَخْبِرْنِیْ یَا عَلِیْمُ عَلِّمْنِیْ کا ورد کرتے ہوئے دائیں کروٹ سو جائے انشاءاللہ خواب میں سب کچھ معلوم ہو جائے گا۔

۲- بعد نماز عشاء دو رکعت نفل نماز اس طرح پڑھے کہ دونوں رکعت میں سورۂ فاتحہ کے بعد سورہ یٰسین ایک ایک بار پڑھے پھر سلام پھیر کر دو سو مرتبہ اسم باری تعالیٰ ''یَا خَبِیْرُ'' پڑھے۔ پھر داہنی ہتھیلی پر یَا حکیم یا مجید لکھ کر سو جائے۔ نیند میں متعلقہ امور کے بارے میں ہدایت ملے گی۔

۳- دو رکعت نماز استخارہ کی نیت سے پڑھے اور سلام پھیر کر تین سو تیئس بار بسم اللہ الرحمن الرحیم اور تین سو ئیس بار حَسْبِیَ اللّٰہُ وَنِعْمَ الْوَکِیْلُ پڑھ کر سو جائے انشاءاللہ غیب سے معلومات حاصل ہوں گی۔

## ۱۳۲- فضائل قرآن

آنحضور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا کہ قرآن پڑھا کرو کیوں کہ یہ قیامت کے دن تمہارے لئے شفیع بن کر آئے گا اسی طرح آپ کا ارشاد ہے کہ جو لوگ قرآن پڑھتے ہیں اور وہ اس کے ماہر ہیں اور تلاوت میں کہیں اٹکتے نہیں ہیں ان کا حشر معزز فرشتوں کے ساتھ ہوگا اور وہ لوگ جو قرآن پڑھتے ہیں لیکن انھیں پڑھنے میں دشواری ہوتی ہے اور رک رک پڑھتے ہیں تو ان کو دو گنا ثواب ملے گا لیکن معزز فرشتوں کے ساتھ اخروی

رفاقت بہرحال دوگنے ثواب سے افضل ہے اس لئے قرآن کی صحیح تلاوت ہر حال میں مطلوب ومحمود ہے۔

عمر بن خطاب رضی اللہ تعالیٰ عنہ بیان فرماتے ہیں کہ آنحضور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا کہ خدا تعالیٰ اسی قرآن کے ذریعہ عمل کرنے اور نہ کرنے پر قوموں کو عزت اور ذلت دیں گے۔

یہ ارشاد بھی آپ ہی کا ہے کہ دو شخص قابل رشک ہیں ایک وہ جسے خدا تعالیٰ نے دولت قرآن عطا فرمائی اور وہ دن رات اس کی تلاوت میں لگا رہتا ہے اور دوسرا وہ جسے خدا تعالیٰ نے مال و دولت عطا فرمائی اور وہ برابر اللہ تعالیٰ کے راستہ میں خرچ کرتا رہتا ہے۔

عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہما کسی اور سے نہیں آنحضور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم سے ہی نقل فرماتے ہیں کہ آپ نے ارشاد فرمایا کہ قیامت کے دن قرآن پڑھنے والے سے کہا جائے گا کہ قرآن کی تلاوت کرتا جا اور درجات جنت پر چڑھتا جا اور قرآن کی اس طرح تلاوت کر جیسا کہ دنیا میں کرتا تھا جس آیت پر تیری تلاوت کا اختتام ہوگا وہی تیری منزل ہوگی۔

## ۱۳۳-خواص قصیدہ بردہ

قصیدہ بردہ کے فضائل اولیاء اللہ سے بیشمار منقول ہیں مگر اس جگہ عوام کے فائدہ کے لئے مختصر طور پر چند فضائل ذکر کئے جاتے ہیں۔

۱- عمر میں اضافہ کے لئے ایک ہزار مرتبہ اس کا پڑھنا مفید ہے۔

۲۔ دفع قحط کے لئے تین سو مرتبہ پڑھ کر دعا کی جائے۔

۳۔ مال و دولت میں برکت کے لئے سات سو مرتبہ پڑھنا اکسیر ہے۔

۴۔ فرزند پیدا ہونے کے لئے ایک سو سولہ بار پڑھنا نافع ہے۔

۵۔ دشمن کے ہلاکت کیلئے کسی پرانے قبرستان میں چالیس روز تک روزانہ اکتالیس مرتبہ پڑھنا مفید و مجرب ہے لیکن جائز موقع پر استعمال ہو۔

۶۔ جسے کوئی پریشانی پیش آئے وہ تین روزے رکھے اور روزانہ اسے اکیس مرتبہ پڑھے انشاء اللہ تمام پریشانیاں دور ہو جائیں گی۔

۷۔ قوت حافظہ کے لئے سات دن تک روزانہ ایک مرتبہ عرق گلاب پر دم کر کے پلانا بہت فائدہ پہنچاتا ہے۔

۸۔ اگر سفر میں ہو تو روزانہ ایک مرتبہ اسے پڑھ لیا کرے مصائب سفر سے محفوظ رہے گا۔

۹۔ ادائیگی قرض کے لئے ایک ہزار مرتبہ پڑھا جائے۔

۱۰۔ جو شخص سفر کے متعلق نفع و نقصان معلوم کرنا چاہے تو ایک ہزار مرتبہ درود شریف اور تین مرتبہ اسے پڑھ کر سو جائے انشاء اللہ خواب میں سفر کا نفع و نقصان معلوم ہو جائے گا۔

۱۱۔ جنات وغیرہ سے حفاظت کے لئے چالیس روز تک روزانہ ایک مرتبہ پڑھ کر دم کیا جائے۔

۱۲۔ بچہ پیدا ہو تو نو مرتبہ دریا کے پانی پر دم کر کے بچہ کو نہلایا جائے تو وہ بچہ ہر طرح کی بلا سے محفوظ رہے گا۔

۱۳- سہولت ولادت کے واسطے تین بار عرق گلاب پر دم کر کے پانی میں ملا کر عورت کو پلایا جائے اور تھوڑا سا کمر پر بھی مل دیا جائے۔

۱۴- قیدی اسے تین بار روزانہ پڑھا کرے تو رہائی ملے۔

۱۵- کسی زمین میں کھیتی نہ ہوتی ہو تو بیج پر دم کر کے بوئے انشاء اللہ خوب پیداوار ہوگی۔

۱۶- اگر کسی کھیت میں ٹڈی دل آجائے تو سات مرتبہ مٹی پر پڑھ کر وہ مٹی کھیت میں چھڑک دے جہاں جہاں وہ مٹی پہنچ جائے گی ٹڈی نقصان نہیں پہنچائے گی۔

غرضیکہ جس مقصد کے لئے بھی پڑھا جائے گا انشاء اللہ وہ مقصد حاصل ہوگا مگر اکل حلال اور صدق مقال کا خاص طور پر خیال رکھا جائے۔

## ۱۳۴- خواص حزب البحر

ابوالحسن الشاذلی قدس سرہٗ بحری جہاز میں سوار ہو کر حج کے لئے تشریف لے جا رہے تھے اچانک سمندر میں طغیانی آگئی اور جہاز پر سوار تمام مسافروں پر مایوسی چھا گئی۔ اسی عالم میں آپ کو مراقبہ میں۔ آنحضور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کی زیارت ہوئی اور آپ نے یہ دعا بتائی جسے سید ابوالحسنؒ نے خود بھی پڑھا اور دوسرے مسافروں کو بھی پڑھنے کا حکم دیا۔ اس دعا کی رکت سے سمندر پرسکون ہوگیا اور ہوا موافق

چلنے لگی۔ جس سے تمام مسافر اپنی اپنی منزل مقصود کو پہنچ گئے۔ جہاز کا نصرانی کپتان اور دوسرے مذاہب والے اشخاص یہ کرامت دیکھ کر مشرف بہ اسلام ہو گئے۔

حزب البحر کی تمام دعائیں ماثورہ ہیں جن کا احادیث سے ثبوت ملتا ہے خود شیخ ابوالحسنؒ فرماتے تھے کہ خدا کی قسم یہ الفاظ میرے نہیں بلکہ حرف بہ حرف آنحضور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کے ارشاد کردہ ہیں۔

اس لئے جملہ مقاصد کے لئے پڑھنا مفید و مجرب ہے اس کا وقت عصر کے بعد ہے لیکن یہ ممکن نہ ہو تو پھر جب چاہے پڑھے لیکن متعین وقت پر پڑھے اگر قضاء ہو جائے تو آئندہ وقت ضرور قضا کرے۔

## تمت الخیر

# فہرست مضامین

